شفقت پناہ این گرامی انفاس زندگان را غنیمت شمردہ ہما امکن در تحصیل علم سلوک کما ینبغی مبذول کنند و از تلونیات و حظوظ و لذائذ دنیاو باو اعراض نمردہ اقبال باشغال اذکار ایزد تعالیٰ کردہ میشود اولیٰ

لَّهَ قِيَامًا وَّقُعُودًا وَّعَلَىٰ جُنُوبِهِمْ [آل عمران/191]

باایں اگر مداومت و مواظبت و استقامت حاصل شود ہرچہ گفتم از خود نگفتم بلکہ گفتند مرا بگو، ہمت را بکار ید واز شکل بحقیقت آئید واز لفظ بمعنیٰ گرائید چنداں مداومت نمائید کہ ذکر و حضور ملکہ دل شود وانقطاع تام از ماسوا حاصل آید و تعلق علم وہبی آود ماعدا گشتہ شود و رسوخ تام بر محبت پیر دریں راہ نیز ناگزیر است گفتہ اند فنا فی الشیخ مقدم فنا فی اللہ است بذکر کثیر پرداز ند بدوام حضور بوصف نیستی موصوف بودند از جانب حق سبحانہ وتعالیٰ فیض دائر است برین کس کہ اگر یک ساعت آن فیض منقطع شود اثری از وی نماند اللہ تعالیٰ از رقیت ماسواء خویش محترز گرداند آمین. جمیع جماعت اہلذکر آنجائی راالسلام علیکم.

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مشفقی ومکرمی میاں فضل الٰہی سلمکم اللہ تعالیٰ اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

عزیزاذکر بہت کرو اور ذکر کی تاکید قرآن شریف میں ہے قولہ تعالیٰ واذکرواللہ کثیرا للعکم تفلحون اور حدیث شریف میں وارد ہے

لَّهَ كَثِيرًا وَالذَّاكِرَاتِ [1]

شب وروز ذکر میں اور حلقہ مراقبہ میں مداومت کریں۔

ذکر کن ذکر کن تاترا جانست پاکئی دل زذکر رحمان است

ذکر عامان رابود ذکرے زبانی، ذکر خاصاں باشد از دل بیگمان۔

عزیزا ایک ذکر کثیر اور دوسرا اتباع شریعت نہ چھوڑو تیسرا رابطہ پیر نہ چھوڑو۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

---

[1] صحیح مسلم ج13/ص169

**مکتوب:**

بخدمت مشفقی میاں نواب شاہ صاحب

اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ مقصود از ذکر قلب وطئ منازل سلوک ترک ماسویٰ للہ وتوجہ الی اللہ ہست کما قال مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ ونعم ما قال شعر

خلیل آسا درِ ملکِ یقین زن * نوائے لااحب الآفلین زن

یکے دان ویکے بین ویکے گو *یکے خوان ویکے خواہ ویکے جو

بر نقص باطن ومشعر بر عدم جمعیت خاطر طالب مولیٰ را باید کہ از حب دنیا ومافیھا محترز باشد وقلب را معمور بمحبت حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ سازد وبحصول معرفت ومقام رضا پردارد ودر آمدرفت فوائد بیشمار اند چنانچہ حضرت خواجہ محمد معصوم قدس اللہ سرہ در مکتوب شریف نوشتہ کہ حاضر بر غائب ہفتاد گونہ فوقیت دارد، واللہ اعلم بالصواب۔ وبندہ عازم آں صوب است انشاء اللہ تعالیٰ۔ بخدمت منبع محاسن اشفاق مجمع مکارم اخلاق مشفقی مولوی صاحب اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ ودیگراں جماعت اہلذکر را مطالع باد۔

ربنا لا تجعلنا من الذين كما قلت لم تقولون مالا تفعلون والله يهدى الى الرشد من يشآء

لاشیء محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی ومحترمی جناب حاجی نواب شاہ صاحب!

سلامت باشید اسلام علیکم

دوبارہ جلد واپسی ایں بندہ خطرات ووساوس واقع شدن محتوی بر نارسائی حقیقت کارست ایں چنیں خطرات وامثال اینہا باختصار بیان کردمی زیبد وبخط وکتابت کار ندارد۔ چہ اگر درجوابش مبادرت کردہ شود یکے انشاء اللہ تعالیٰ بطول عریض اولا خواہد شد وبندہ را یارائی آں نیست در ذکر ومحبت بشیخ دل را باید کرد کہ سر موئے گنجایش نباشد۔ وہرگہ کہ پیر در نظر طالب محبوب میدارید خطائے او ثواب وعیبش ہنرے نماید۔ واگر بحکم ضرورت درجوابش پرداشتہ شوم گویا ستائش خود کردہ باشم وایں نہایت مذموم است

فلا تُزَكُّوا اَنْفُسَكُمْ نص قطعی است۔ والبتہ روبرو بقصدِ اطمینان رسائیدہ ہیچ باکے نیست۔

عزیزا مولوی رضا محمد یک مکتوب محتوی ومتضمن بر قبول دعوت ارسال داشتہ وبسیار اشتیاق وانتظار جماعت آنجائی را اظہار فرمودہ وکرایہ نیز ارسال نمودہ۔

مشفقا بست و ہفتم ۲۷ ربیع الثانی عرس شریف مجوز نمودہ ازاں اطلاع مرقوم۔
مشفقی میاں عاشق محمد را مطلع خواہند فرمود کہ بتاریخ ششز دھم ربیع الثانی یا قبل ازیں در عاشق آباد رسیدہ شود
بخدمت گرامی مولانا مولوی نور محمد صاحب و جمیع جماعت اہلذکر آنجائی رااسلام علیکم مطالع باد۔
لاشیء محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت گرامی حضرت حاجی نواب شاہ صاحب سلامت باشید اسلام علیکم وعلیٰ من اتبع الھدیٰ
عزیزا بیشک یہ آپ کی بات صحیح ہے آجکل لاڑکانہ کی طرف سفر کرنا نہایت دشوار ہے۔ بخدمت مولانا مولوی صاحب نور محمد صاحب ۲۷ رمضان شریف لیلتہ القدر کی رات یہاں فقیروں کا اجتماع ہوتا ہے اور ساری رات جاگتے ہیں اور ذکر کرتے ہیں۔ اور آپ اور دیگر احباب اہلذکر آنجائی اس مجمع کی شمولیت اور حصول برکات کیلئے تشریف لے آنویں تو بہتر ہے اور اگر آپ کسی عوارضات سے ادھر آنے کو متعذر ہو جاویں تو وہیں مجمع جماعت اہلذکر ساری رات صبح تک جاگتے رہیں اور ذکر مراقبہ تسبیح، تحمید تہلیل صلواۃ تسبیح اور تہجد پڑھتے رہیں کہ لَیْلَۃُ الْقَدْرِ خَیْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ [القدر:3333] نص قطعی ہے۔ اور حدیث شریف میں ہے:

لَّہَ عَزَّوَجَلَّاِلَّاحَفَّتْھُمُ الْمَلَائِکَۃُ وَغَشِیَتْھُمُ الرَّحْمَۃُ
لَّہُ فِیمَنْ عِنْدَہٗ [1]

عزیزا تبلیغ میں بدل وجان کوشش فرماتے رہیں اور کثرت ذکر کی تحریص دلاتے رہیں کیونکہ مبتدی بجز کثرت ذکر مستحق ترقی کا نہیں ہو سکتا اور مرو قت علی المخصوص بوقت حلقہ توجہ اپنے وجود کی نفی اور استبلائے دید قصور یہ دونوں ضروریات سے ہیں۔ خاک شو خاک بروید گل
اور کوئی کتاب سلوک کی جیسا کہ مکتوبات شریف امام ربانی اور احیاء العلوم حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ مطالع میں رکھا کرو اور امید ہے بہت فائدہ ہوگا۔ والسلام علیکم اولاً و آخراً جمیع جماعت اہلذکر آنجائی کو اسلام علیکم مطالع باد۔

---

[1] صحیح مسلم

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

عزیزالقدر مشفقی ومکرمی میاں فتح الدین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ ومغفرتہ

آپ کا مکتوب پہنچا استقامت پر مبنی تھا،اس کے مطالعہ سے خوشی حاصل ہوئی۔ عزیزا الحمدللہ سبحانہ وتعالیٰ آپ کی دل زندہ ہے اور ذاکر ہے اور کمی ذکر کا موجب کثرت اشغال دنیوی ہیں۔اس کا کوئی اندیشہ نہیں ہے، حتی المقدور کوشش کروتا آنکہ ترک باطنی میسر ہو جاوے اور ظاہری اشغال کوئی ایسے مضرت رساں نہیں ہوتے۔اور اگر طالب صاحبِ استقامت کو دنیاوی لغزشیں پے درپے در پیش ہونے لگیں تو مانع ترقی باطن کی نہیں ہو سکتیں، کیونکہ اصل مقصود تو استقامت ہے اور استقامت کے لئے حضرت مجدد منور الف ثانی رحمۃاللہ علیہ فرماتے ہیں ''الاستقامۃ فوق الکرامۃ'' عزیزا کتاب 'ہدایت الانسان' اور 'کتاب فیض الکریم' یہ دونوں منگوا کر مطالعہ میں رکھیں۔یہ دونوں بزبان اردو ہیں،ان کا مطالعہ بہت مفید ہوویگا۔ملنے کا پتہ

''اللہ والے کی قومی دکان ملک چنن الدین ککے زئی تاجر کتب قومی کشمیری بازار لاہور''۔

ان دونوں کتابوں کی فقط ایک روپیہ قیمت ہے۔اور آپ کی بی بی کے واسطے ایک تعویذ بھیجا جاتا ہے۔یہ گلے میں باندھ دو اور چند تعویذ پینے کے ہر ایک تعویذ کو تین تین دن پیتے رہیں۔اور اگر بتاریخ ۲۷ رمضان شریف جو لیلۃ القدر کی رات ہے یہاں آجاؤ تو بہتر ہے اور اس رات فقیروں کا مجمعہ ہوتا ہے اور ساری رات جاگتے ہیں اور ذکر کرتے ہیں۔ اور میاں فیاض حسین کو بھی اس سے مطلع فرماویں اور احباب کو بھی اس رات کی شمولیت برکات کی دعوت ہے۔ اور آپ آسکو تو بالمشافہ دعائیں بی بی صاحبہ پر دم کرنے کے لیے بتادی جاویں گی۔ عزیزا آپ کا ڈاڑھی نہ منڈانا اور بیڑی کا نہ پینا یہ دونوں کام استقامت قوی اور بالاہمتی پر دال ہیں۔اللہ تبارک وتعالیٰ آپ کو اس سے بھی زیادہ ہمت عطا فرماوے آمین۔

بیت

ذکر کن ذکر کن تا ترا جان است   پاکئ دل زذکر رحمٰن است

عزیزا عاشقوں کا کام ہے بلکہ یہ فرض ہے کہ بغیر یاد محبوب کے نہیں رہ سکتے۔اور افسوس صد افسوس کہ اس خالق یگانہ کو یاد نہ کیا جاوے اور اس کے سوا اوروں کو محبوب بنایا جاوے اور یہ سب دوران دنیا کے اندر رہنے والے

مجازی محبوب اخیر میں بوقت نزع بھاگ جاویں گے، اور پھر یَا أَيُّهَا الْإِنسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيمِ کی ندائیں آنے لگ جاویں گی، اس وقت کیا جواب دیں گے۔ والسلام لاشیء فقیر محمد عبد الغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت محترمی و مکرمی مولوی اللہ بخش صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ

بعد السلام علیکم و الشوق الی لقائکم المسئول من اللہ تعالیٰ عافیتکم۔

صحیفہ گرامی آپ کا پہونچا حقیقت سے آگاہی ہوئی۔ عزیزا تبلیغ افضل عبادت ہے، کما ورد:

وَذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ

اور جس وقت حضرت موسیٰ علیٰ نبیّنا و علیہ السّلام اپنے سسرال حضرت شعیب علیہ السّلام سے مرخص ہوئے، راستے میں ایک تیہہ میں چلتے ہوئے رات پڑ گئی۔ اتفاقیہ موسم سرما کی تھی اور تھوڑی بارانی بھی برس رہی تھی، ہوا نہایت تیز اور تند چل رہی تھی، برودت کا بہت زور تھا اور آپ کے ساتھ ایک کثیر تعداد کا بکریوں کا گلہ بھی تھا۔ اور رات کی تاریکی اور بادلوں کی گرج اور بجلی کی کڑک اور مینہ کی گھنگور اور حضرت پیغمبر علیہ السّلام کی بی بی عصمت پروردہ کو وضع حمل کا درد آغاز۔ تو آپ بایں ہمہ ابتلا کمال استقلال سے آگ کی تلاش میں ادھر ادھر پھرنے لگے۔ جب کوہ طور کی لمعانی نظر آنے لگی تو اپنی اہلیہ کو یوں فرمانے لگے: کما قال اللہ تبارک و تعالیٰ:

إِذْ قَالَ مُوسَىٰ لِأَهْلِهِ إِنِّي آنَسْتُ نَارًا سَآتِيكُم مِّنْهَا بِخَبَرٍ أَوْ آتِيكُم بِشِهَابٍ قَبَسٍ لَّعَلَّكُمْ تَصْطَلُونَ (7) لَهُ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ (9) وَأَلْقِ عَصَاكَ فَلَمَّا رَآهَا تَهْتَزُّ كَأَنَّهَا جَانٌّ وَلَّىٰ مُدْبِرًا وَلَمْ يُعَقِّبْ يَا مُوسَىٰ لَا تَخَفْ إِنِّي لَا يَخَافُ لَدَيَّ الْمُرْسَلُونَ (10) إِلَّا مَن ظَلَمَ ثُمَّ بَدَّلَ حُسْنًا بَعْدَ سُوءٍ فَإِنِّي غَفُورٌ رَّحِيمٌ (11) وَأَدْخِلْ يَدَكَ فِي جَيْبِكَ تَخْرُجْ بَيْضَاءَ مِنْ غَيْرِ سُوءٍ فِي تِسْعِ آيَاتٍ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَقَوْمِهِ إِنَّهُمْ كَانُوا قَوْمًا فَاسِقِينَ (النمل)

جب کہ آپ نے خلعت رسالت زیب تن فرمائی اور یہ نو معجزات بھی آپ کو ملے، تو اب دیکھ اسی پیغمبر علیہ السّلام کی حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ کے اذن کی تعمیل اور اس کی قبول حسنہ اور اتباع ما احسنہ، باوجود اتنے درد و شدائد جو آپ کو مرکوز خاطر تھے، بلکہ انہیں جملہ تکلفات مسبوق الذکر سے سبکدوش ہونے کے متلاشی تھے سب کو یک لخت لوح

لَّهُ ثُمَّ ذَرْهُمْ "۔ تو آپ نے کیسا کیا، سیدھے بالا بالا براہ راست فرعون کی طرف چل پڑے حتیٰ کہ مصر میں جا پہونچے۔

کہاں وہ بی بی اور کہاں رہی ان کی تیار داری، کہاں رہا گلہ اور کہاں گلہ بانی! لکھا ہے کہ حضرت بی بی صاحبہ واپس اپنے والد ماجد حضرت شعیب علیٰ نبینا وعلیہ السلام کی خدمت اقدس میں اکیلی جا پہونچی۔

عزیزا نور فیض ولایت کا نور نبوت اور رسالت سے مقتبس مکتسب ہے۔ولذ لك قال النّبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

إِنَّ الْعُلَمَاءَ هُمْ وَرَثَةُ الْأَنْبِيَاءِ [1] ایضًا علماء أمتی كأنبیاء بنی إسرائیل [2]

اور علماء سے مراد اولیائے کرام ہیں نہ کہ علمائے ظواہر۔ کیونکہ حضرات اولیائے عظام مورث علم ظاہر و باطن کے ہوتے ہیں اور انہوں کا علم باطنی خاص مشکوٰۃ اور مصباح نبوت سے ماخوذ ہے اور علمائے ظواہر محروم ازیں حظ العظیم۔اور ولی اللہ بعد ملی مراحل فنائیت کے جس وقت بقا باللہ کے مقام پر پہونچتا ہے تو اس وقت پوری نبیوں کی طرح تبلیغ کے کام کو انجام دے سکتا ہے کہ قولہ علیہ السلام: الشیخ فی قومه كالنبی فی أمته [3]

کہ ہر چند یہ تبلیغ کا کام نہایت دشوار اور گراں ہے اور اس سے بری الذمہ ہوں، نیز از قبیلۂ محال لیکن حسب استطاعت مجال اپنے کو اس میں صرف کرنا بغایت اعلیٰ ہمّتی اور من عزم الامور سے متصوّر ہے۔ محبت اور اخلاص لَّهِ [4]

کے مصداق پر قصہ کو مصممار کھنا یہ ہی صراط مستقیم اور راہ راست ہے کما قال صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی شعرہ

---

[1] سنن ابن ماجه۔(ج1/ص259)

[2] فیض القدیر شرح الجامع الصغیر۔(ج1/ص21)

[3] مرقاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ المصابیح۔(ج17/ص410)

[4] هود/29

[5] وقال بعض العلماء ان القائل هذا الشعر هو الامام الشافعی رحمه الله

أُحِبُّ الصَّالِحِينَ وَلَسْتُ مِنْهُمْ لَعَلِّي أَنْ أَنَالَ بِهِمْ شَفَاعَهْ

انظر حاشية الصاوی علی الشرح الصغیر۔(ج11/ص238)

احب الصالحین ولست منھم لعل اللہ یرزقنی صلاحًا

قدر ما اگرچہ یہ بندہ کمینہ نالائق غلیظ القلب لاشئ اس بات کے قابل نہیں کہ آپ لوگوں کو فہمائش کر سکے لیکن بالکل ساکت رہنا نیز نامناسب سمجھتا ہے۔ بجا گفتن و گفتن بجا خاموش۔ اس لیے بصد ادب معروض ہوں کہ اس کام تبلیغ میں جو اک اہم الہام سے ہے اور جس کے منقبت اور آداب اور لوازمات خدمت بالا مذکورہ پڑھ چکے ہیں لاریب حتی المقدور کوئی دقیقہ فرو گذار نہ فرماویں اور آخرت کا توشہ اس سے مہیا رکھیں۔ مشفقا اس قلیل زندگی میں اس نعمت غیر مترقبہ کے حاصل کرنے میں سعی بلیغ اور کوشش کما ینبغی مبذول فرماؤ۔ کسی نے کہا ہے کہ ؎

مارے نہ موت جس کو کوئی بشر نہیں * سامان سو برس کا کل کی خبر نہیں

بس بے برگی کو برگ اور سامان سمجھو اور سفر کو حضر سمجھو۔

خدا خود می رسان است ارباب توکل را * دولت داریں مکمل و محصل باد

بندہ کو بیماری کا ابتک آرام نہیں ہے۔ دعا فرماؤ حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ شفاء کاملہ عاجلہ عطا فرماوے آمین۔ آپ کے ہر دو عطوفت ناموں کے جواب کا مضمون اسی ایک عریضہ میں مندرج ہے۔ مشفقی و مکرمی میاں دین محمد کو السّلام علیکم مطالع باد و جناب ہتر صاحب میاں اللہ آندو خان کو السلام علیکم مشفقی و مکرمی میاں شیر محمد صاحب کو و جمیع کو لَّهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً وَّأَجْرًا عَظِيمًا[1]۔ جملہ کو سلام و دعوات "والمسئول من اللہ تعالیٰ عافیتکم و سلامتکم فی الدارین"۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفّار فضلی

**مکتوب**

بخدمت گرامی عزیز القدر جناب شاہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم

---

[1] الأحزاب/35

لَّهِ أَكْبَرُ[1] نص قطعی ہے، اور تبلیغ ذکر کی نیز تمام عبادتوں سے برتر اور بہتر ہے۔ وَذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ[2] اور كُنتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ[3] نص قطعی ہے۔

عزیزا زہے سعادت اور زہے طالع اس کے جو اس کام تبلیغ میں کوشان اور سرگرم ہے۔

عزیزا ہمت کو بالا رکھو اور آن و آوان تبلیغ میں مستعد رہو، انشاءاللہ تعالیٰ برکات و فیوضات پیران کبار کے ہمچوں بارش باران دیکھتے رہو گے۔ اور حلقہ و مراقبہ میں اور قبل بعد ازیں ہر وقت دید قصور غالب اور تیز رہے، حتیٰ کہ اپنے کو تمام مخلوق سے بلکہ گبر اور یہود سے بھی بدتر سمجھو۔ مولانا سعدی رحمہ اللہ تعالیٰ نے کیا خوب فرمایا ہے

ازاں بر ملائک شرف داشتند خود را از سگ بد بہ پنداشتند

والسلام علیٰ من اتبع الہدیٰ۔ بخدمت مولانا مولوی نور محمد صاحب نیاز و تسلیم و بخدمت جمیع جماعت اہل ذکر آنجائی را السلام علیکم مطالع باد۔ عزیزا جب آپ یہاں عاشق آباد تشریف لاؤ گے تاریخ عرس کی مجوز کی جاویگی، انشاءاللہ تعالیٰ۔ از طرف لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

## مکتوب

بخدمت گرامی حاجی نواب شاہ صاحب۔ سلامت باشد السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ ومغفرتہ

آپ کا مکتوب پہونچا حقیقت سے آگاہی ہوئی۔ عزیزا حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃاللہ تعالیٰ علیہ نے لکھا ہے کہ جو شخص غائبانہ چاہے ہزار کوس پر بھی ہو اپنے پیر کا تصور کر کے سامنے اس تصور کے باادب اور کمال نیاز بازانو ہو کر بیٹھے اور فیض کا ان سے انتظار رکھے اور ہر وقت اس طرح کرتا رہے، تو فورًا تھوڑے عرصہ میں اس شخص کو اتنا ہی فائدہ ہو ویگا جو شخص کہ پیر کے سامنے رہنے والا ہے۔ اور اس کا فیض اس حاضر رہنے والے سے کم نہ ہو ویگا، بلکہ دن بدن ترقی کرتا جاویگا۔ یہ ایک ایسی نعمت ہے کہ ہر بوالہوس کو نہیں دی جاتی بلکہ خاصان کو عطا کی جاتی ہے۔ محبت پیر کی آج کل کالعنقا گم ہو گئی ہے، لیکن "لیس من فضل اللہ ببعید"۔ طالب کو چاہئے کہ ہر وقت ہمت کو برگماشتہ رکھے اور کوشش میں ہرگز کوتاہی نہ کرے۔ بیت

---

[1] العنکبوت/45

[2] الذاریات/55

[3] آل عمران/110

اگر شاہ بیاید بدر پیرہ زن    تو از حسرت خواجہ سبلت مکن

عزیزا توجہ دینے کے وقت خود کو ناموجود سمجھنا چاہئے، گویا اس طرح سمجھے کہ میں موجود ہی نہیں ہوں اور قطب الاقطاب محبوب الٰہی حضرت قریشی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حلقہ میں موجود ہیں اور فیض ان سے آرہا ہے اور توجہ کے وقت یہی تصور ہونا چاہئے کہ فیض اس حضرت ممدوح سے آرہا ہے۔ اور یہی خیال اٹھتے بیٹھتے رکھا کریں۔

تو خود مباش اصلاً کمال این است وبس

اپنے کو ہمیشہ نابود ولا شیء سمجھنا چاہئے اور خود کو اصحاب قبور میں سے سمجھنا چاہئے۔ جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہے ''عدّ نفسك كانك من اصحاب القبور [1]''۔ فیض کی نسبت اپنی طرف نہ کرنی چاہئے، یوں سمجھیں کہ پیران سے فیض آرہا ہے۔ اور جماعت میں رشد وجذبہ دکھائی دیوے تو یہ بھی یوں سمجھیں کہ پیر قریشی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ توجہ دے رہے ہیں۔ غرض یہ کہ اپنے کو بالکل گم اور لاشیٔ سمجھیں۔ باقی احوال عند الملاقات معروض ہو ویگا۔ بخدمت گرامی مکرمی ومحترمی مولوی نور محمد صاحب وجمیع جماعت اہل ذکر ومشفقی محمد علی شاہ صاحب السلام علیکم و مشفقی میاں بڈھل کو السلام علیکم مطالع باد۔ بموقع ۲۷ رمضان شریف اگر فرصت مل سکے تو یہاں تشریف لانا، فائدہ عظیم ہو ویگا۔ جمیع جماعت اہل ذکر کو مضمون واحد معروض باد کہ آنا جانا موجب ترقی باطن کا ہے، ہر چند اس امر میں امتناع اور دریغ نہ کی جاوے۔ بلکہ روز بروز اشتیاق، قلق اور فراق افزوں ہونی چاہئے۔

ہم چوں سود ہندواں ہر روز گردد بیشتر    والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ

**مکتوب:**

بخدمت گرامی میاں فتح الدین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ الواھب السلام علیکم وعلیٰ من اتبع الھدیٰ

عزیزا خطا سرزد ہونے کے بعد جو انسان از سر صدق واخلاص سے تائب ہو جاوے ان کی خطا عند اللہ معاف ہو جاتی ہے۔ اور حدیث شریف میں ہے ''التائب من الذنب کمن لا ذنب له [2]'' یعنی توبہ کرنے والا بالکل پاک اور صاف ہو جاتا ہے۔ کسی بزرگ نے کہا ہے:    گر ہزار بار توبہ شکستی باز آ    گر کافر وبت پرستی باز آ

---

[1] کن فی الدنیا کأنك غریب أو کأنك عابر سبیل، وعد نفسك فی أصحاب القبور (مسند الشهاب للقضاعی ج3/ص5

[2] لَّہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ التَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ لَا ذَنْبَ لَهُ رواه ابن ماجه ۔(ج 12/ص 301)

عزیزا گناہ وارد ہونے کے بعد دل میں ندامت کا کھٹکا پیدا ہونا علامت ایمان کی ہے اور اسی گناہ واقع ہونے کے بعد جلد تر پشیمانی اور تحر آپ کو لاحق ہونے لگا تو اللہ تبارک و تعالیٰ کا یہ احسان ہے اور یہ بڑی کامل نشانی آپ کے ایمان کے کامل ہونے کی ہے۔ اور جس کی قلب غلیظ اور سیاہ ہوتی ہے اس کو گناہ کرنے پر کوئی ندامت اور پشیمانی محسوس نہیں ہوتی، بلکہ بیباک و بے خطر ہو کر گناہ پر دلیرانہ حملہ کرتا ہے اور اس پر کرات، مرات مصرت اور مداومت کرتا ہے نعوذ باللہ السمیع العلیم من ذالک۔ عزیزا اللہ تبارک و تعالیٰ کی طرف ایسا دل میں محبت اور رجوع رکھو جیسا کہ پیاسے کا پانی کی طرف، اور ذکر مراقبہ کی بہت کثرت کرو

لّٰہَ کَثِیرًا لَّعَلَّکُمۡ تُفۡلِحُونَ '' نص قطعی ہے۔ حضرت رب العالمین خالق الخلق کی محبت کے بغیر انسان کو اگر حیوان کہا جائے تو بے جا نہیں بلکہ حیوان سے بھی بدتر ہے۔ کوئی اللہ تعالیٰ کا عشق حاصل کرنا چاہے تو قلب کے ذکر کی بہت کثرت کرے، اور اپنی بی بی کو بھی نماز اور ذکر کی ترغیب دیا کرو اور کوئی وقت مجوز رکھو کہ باہم بیٹھ کر مراقبہ کیا کرو۔ ذکر کن ذکر کن تا ترا جان است پاکیٔ دل زذکر رحمٰن است

عزیزا اگر خط جوابی کے لیے کارڈ بھیجا کرو تو امید ہے جلد جواب دیا جائے گا۔ یہاں ڈاکخانہ دو میل کے فاصلہ پر ہے اس لئے دیر ہو جاتی ہے معاف فرماویں۔ عزیزی مولوی فیاض حیٔ کو السلام علیکم معروض باد۔

**مکتوب**

مشفقی و مخلصی جناب حاجی نواب شاہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کے مکتوب شریف کے مطالعہ سے خوشی حاصل ہوئی۔ عزیزا ہر چند ہو سکے ترک ماسوا اللہ تعالیٰ میں کوشش فرماؤ اور محبت غیر کی دل میں ایک قلعہ خیبر کی مثال ہے، اور اس مضبوط قلعہ کو حضرت علی المرتضیٰ شیر مرداں رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرح فتح کرو اور اس قلعۂ قوی کو بنیاد سے اکھیڑ ڈالو۔ عزیزا یاد رکھو جب تک محبت غیر بقدر دانۂ حرمل ہی کیوں نہ ہو دل میں موجود، تب تک محبت حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ کی اور معرفت اس کی حرام ہے۔ اور مرض مہلک کا علاج ذکر نفی اثبات لا الہ الّا اللہ نہایت مفید ہے۔ ذکر اور مراقبہ اور تبلیغ میں سر گرم رہو اور اس راہ میں دیوانگی کی ضرورت ہے، اور کسی نے فارسی میں کہا ہے

دل اندر زلف لیلیٰ بند و کار را از عقل مجنوں کن که عاشق را زیاں دارد مقالات خردمندی

اشغال دنیا سے آزاد ہو جانا علامت ہے آزاد دل ہونے کی، ہر چند ہو سکے آزادی اختیار کرو، اور سفر بہت کرو کہ اس میں بہت فوائد مضمر ہیں ''وَذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ'' نص قطعی ہے۔ غرض یہ کہ گھر کو سفر سمجھو اور سفر کو گھر سمجھو۔ آپ کا خط اور معًا مولانا مولوی نور محمد صاحب و مولوی اللہ بخش صاحب کا خط پہنچا۔ خلیفہ صاحب مولوی عبدالواحد صاحب بہت وقت ٹکے رہے ہیں، اب روانہ ہو گئے ہیں، اور میاں رحمت اللہ ڈھر کی والا عرس شریف سے لیکر اب تک ٹکے ہوئے ہیں۔ نہایت مخلص بندہ ہے۔ اب لنگر میں مولوی خاوند بخش و میاں رحمت اللہ ٹکے ہوئے ہیں۔ ارادہ بندہ کا اس طرف تھا لیکن جب آپ نے اس طرف کے ملٹری کے شدائد لکھے ہیں اس لیے تیاری ملتوی ہو گئی ہے۔ انشاءاللہ بعد صلاح کے تیاری کی جاوے گی۔

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی میاں شیر محمد صاحب سلمہ ربہ تعالیٰ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کے خط کی حقیقت مندرجہ سے آگاہی ہوئی۔ عزیزا تمام سلوک کا حاصل حق سبحانہ وتعالیٰ کی محبت اور معرفت ہے، نہ کشف نہ جذبہ نہ واردات نہ الہامات مراد ہے۔ بلکہ اس راستہ میں مراد نفس سے نامرادی فائدہ اور کام نفسی سے ناکامیابی ہے۔ فائدہ بذریعہ ذکر طے مراحل اور سبھی منازل قطع کرتے کرتے ایک عالی مقام تفویض کا آجاتا ہے، جس کی وجہ سے سالک کو رنج اور راحت کا احساس نہیں رہتا۔ کل دھندے اور اضطراب سے چھوٹ جاتا ہے۔ اور جس کو اپنے شیخ سے محبت ہو جاوے، اس کا مرتبہ فوق المراتب ہے۔ کما قال الشاعر

گر تو ذاتِ پیر را کردی قبول　　ہم خدا در ذاتش آمد ہم رسول

چوں بصاحب دل رسی گوہر شوی

اور یہ کام مژدہ ہے۔ شیخ کامل اور صاحبِ دل ہونے کی شرط ہے ورنہ ناقص پیر ناقص کو کامل نہیں کر سکتا، بلکہ کامل اور صاحبِ دل ناقص کو کامل کر سکتا ہے۔ اور پیر کے دل زندہ ہونے کی شرط قوی ہے اور نص قطعی سے ثابت ہے۔ جیسا کہ قولہ تعالیٰ ''وَلَا تُطِعْ مَنْ أَغْفَلْنَا قَلْبَهُ عَن ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوَاهُ وَكَانَ أَمْرُهُ فُرُطًا'' فافھم اللہ تبارک وتعالیٰ اس عاجز کو اور تم کو اور ہمہ جماعت اہل ذکر کو اس حظِ عظیم سے مستفیض فرماوے۔ وھو الموفق المعین۔ میاں اویس محمد مستری بمعہ دیگر احباب اہل ذکر پنوعاقل سے آگیا ہے اور کام جگہ کا شروع ہے اور

عنقریب وہ تمام ہو جاوے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ جناب خلیفہ صاحب کی اس آئندہ حج کے دن کورٹ میں حاضری ہے اور خلیفہ صاحب توماشاءاللہ آگے سے زیادہ محبت میں معمور اور مسرور ہے۔ شعر

ملامت صیقل زنگال عشق است ملامت شانۂ بازار عشق است

ونفعنا اللہ تعالیٰ وایاکم بالذکر المحبۃ آمین لاشيء فقیر محمد عبدالغفّار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت مشفقی میاں شیر محمد سلمہ ربہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کے خط پڑھنے سے بہت فرحت حاصل ہوئی۔ عزیزا اسباب ترقی باطن یہی ہیں رابطۂ شیخ اور ترک ماسوی اللہ اور ترک موالات اور غیر کی دوستی، حسد، حقد اور بغض کینہ سے سینہ کو صاف رکھنا اور عداوت، کبر اور ریا، عجب سے پرہیز کرنا اور دل کو محبت ایزدتبارک وتعالیٰ سے مملو رکھنا اور معرفت سے معمور رکھنا۔ حضرت سعدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎ ترک دنیا شہوت است ہوس پارسائی نہ ترک جامہ وبس

یہ شمردہ باتیں سالک کے لئے سخت مہلک ہیں۔ کما امکن تقویٰ پر استقامت کرنا ایک وجوبی امر ہے۔ قولہ تعالیٰ لَّهِ أَتْقَاكُمْ[1]"، "وَتَزَوَّدُوا فَإِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوَى[2]" ہے۔ واتباع الشریعت علیٰ صاحبہا افضل الصلوٰت واکمل التحیات پر حریص ہونا کما قال سعدی رحمۃ اللہ علیہ ؎

خلافِ پیمبر کسے رہ گزید که هرگز بمنزل نخواہد رسید

محال است سعدی کہ راہِ صفا تواں رفتن جز درپے مصطفیٰ

اور پندار وجود سے سخت برکنار رہنا اور اپنے کو لاشئ سمجھنا جیسا کہ حضرت جامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

بیا جامی زبود خویش پرہیز زپندار وجود خویش پرہیز

اور حضرت سعدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔ بیت

---

[1] [الحجرات/13]

[2] [البقرۃ/197]

مرا پیر دانائے روشن شہاب دو انمول فرمود برروئے آب

یکے آنکہ برخویش خودبیں مباش دگر آنکہ بر غیر بدبین مباش

حضرت قبلہ شمس العارفین مظہر جانِ جاناں رحمۃ اللہ علیہ اپنی تالیفات میں لکھتے ہیں کہ یہ دو نصیحتیں حاصل اور خلاصہ تمامی سلوک کی ہیں اور ان دونوں موعظت میں دریا در کوزہ مندرجہ ہے۔اور ہمارے حضرت قبلہ عالم سید الاتقیاءادام اللہ فیوضہم فرمایا کرتے تھے

خودی تکبر ترے گھر مٹھے سید مُلا مصر وڈا وڈا آپ کہانون وڈا ٹیوونے وسر

یہ بات لاریب فیہ ہے۔سالک اگر لحاظ امراض باطنی کا نہ رکھے اور مطلق بے غوری اور لایعنی کرے تو بہر کیف ابواب ترقی کے ان پر مفتوح نہیں ہو سکتے اور نہ وہ منزل مقصود کو پہنچ سکتا ہے۔اور سچ پوچھو تو محبت پیر کی سالک کے لئے ایک بڑی اکسیر ہے، جیسا کہ ایک بیمار ایسی بیماری اور مرض میں مبتلا ہووے کہ جس کو جان تلف ہونے کا سخت اندیشہ ہووے اور طبیب اس کو ایسی دوا بتلاوے جو دوا کی جگہ دوا اور غذا کی جگہ غذا تھوڑے دن استعمال کرنے اور بن پیسہ شفا ہو جاوے۔بتلاؤ اس بیمار کو کتنی خوشی پہنچے گی اور اس مریض کا دل کیسا سرور سے مالا مال ہو جاویگا۔محبت کا بھی ایسا ایک نسخہ بڑا مجرب اور سریع الاثر سمجھو اور محبت بے تصور حاصل نہیں ہو سکتی۔کتابوں میں لکھا ہے کہ جس کو اپنے شیخ کے ساتھ رابطہ ہو گیا شیطان ان کو لغزش نہیں دے سکتا اور شیطان کا قابو اس پر نہیں ہو سکتا۔اور بے رابطہ ذکر والے پر ممکن ہے کہ شیطان ان کو بہکا دیوے نعوذ باللہ منھا۔حاصل الکلام تصور شیخ اصل الاصول ہے اور طالب کے لئے اعلیٰ وظیفہ ہے۔ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

گر تو ذاتِ پیر را کردی قبول ہم خدا در ذاتش آمد ہم رسول

تمام اہل ذکر کو السلام علیکم از جانب ایں فقیر و منجانب عالم اندرونی اینجائی بجانب عالم اندرونی آنجائی اہل ذکر السلام علیکم۔ہر ایک بی بی اہل ذکر کو معروض کیا جاتا ہے کہ ذکر میں اور مراقبہ میں سستی ہرگز نہ کیا کریں اور تصور کا خیال ہر وقت لگا رہے۔جس شیخ سے تعلیم سلوک کی ہووے اس کا تصور اعلیٰ اور افضل اور نہایت مفید ہے۔غصہ اور رنج کی عادت چھوڑ دیویں۔دنیا کی محبت سے دل کو ٹھنڈا کرنا چاہئے اور اللہ تعالیٰ کی محبت میں دل کو گرم کرنا چاہئے۔دنیا چار دنوں کی کھیتی ہے، آج وقت ہے کچھ کر لو۔اپنے مردوں کو بھی راضی رکھو۔لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب :**

بخدمت گرامی مشفقی حاجی نواب شاہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ وعلیٰ من اتبع الھدیٰ

آپ کا محبت بھرا خط پہنچا، جس سے بہت خوشی حاصل ہوئی۔ عزیزم! طالب مولیٰ جس قسم کی بھی تکلیف میں ہوگا، ہرگز شیخ کی محبت کو نہیں چھوڑے گا۔ کیونکہ قوی رابطہ کا طالب محبت کے اثر کی وجہ سے پیر کے کمالات کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے۔ جس قدر پیر کی محبت شدید ہوگی، اسی قدر قلب میں بھی فیض زیادہ ہوگا۔ طالب پیر کی محبت کے ذریعے باطن میں وہی رنگ حاصل کرتا ہے اور حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول جو حکمت سے معمور ہے، اس تقریر کی تائید کرتا ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ ''محبت کے لئے ضروری ہے کہ محبوب کی اطاعت یا تابعداری کی جائے۔ اس وقت فنافی الشیخ حاصل ہوتی ہے، جو پہلا زینہ ہے اس سرمستی کا اور دوسرا ہے فنافی اللہ کا، جہاں اسے بقاباللہ کا مرتبہ حاصل ہوتا ہے''۔ عزیزم پیر کی محبت کی خوبیوں کا کیا بیان کروں۔ اگر اپنی پوری عمر اس کی شرح کرنے میں صرف کروں تو بھی ہزاروں اوصاف میں سے صرف ایک بھی پوری طرح ادا نہیں کرسکوں گا۔ اس راستے میں اللہ تبارک و تعالیٰ کے عجیب وصول کی منزل بھی فقط پیر کی محبت کے ذریعے حاصل ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اور ہمیں یہ سعادت نصیب فرمائے۔

بخدمت جناب نور محمد صاحب! یہ ایک مضمون مطالعہ کریں اور آپ کی پاکباز بیوی کے لئے جو تعویذ لکھے گئے ہیں، وہ انہیں پلاتے رہیں اور سنگھانے والے تعویذ شاہ صاحب سے لیکر استعمال فرمائیں، انشاء اللہ تعالیٰ جلد شفایابی ہوگی۔ بخدمت مولوی میاں عنایت اللہ، میاں محمد ابراہیم، میاں پیر بخش، میاں خیر محمد، شاہ صاحب، میاں محمد اسماعیل، میاں نور محمد، میاں محمد شفیع، میاں سکھیہ، میاں لطف اللہ، میاں عبدالکریم اور وہاں کی تمام جماعت اہل ذکر کو السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مشفقی مولوی محمد حنیف سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم ورحمۃ اللہ

عزیزم چند نصیحت کی باتیں گوش دل سے سنیں۔ ماں باپ کی خدمت بیٹوں پر فرض ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ''فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا'' (ترجمہ: پس تم ان کو اُف تک مت کہو، ان کو مت جھڑکو)۔

ایک اور مقام پر فرمایا ''وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا'' (ترجمہ: ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو)۔

ایک اور جگہ پر قرآن پاک میں حکم ہے کہ : "وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ " (ترجمہ: ان کے لئے مہربانی کے بازو کھولو)۔ افسوس صد افسوس انا للہ وانا الیہ راجعون۔ آپ نے شاید قرآن مجید کی یہ آیات نہیں پڑھیں۔الحذر الحذر واحفظ الایمان واحفظ الایمان وَلَا تَتَّبِعِ الشَّيْطَانِ اِنَّ الشَّيْطَانَ كَانَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوًّا مُّبِيْنًا عزیزا ایمان کی سلامتی کی فکر کریں اور ایمان کو سلامت رکھیں، اور شیطان کی تابعداری نہ کریں۔ تحقیق شیطان انسان کا دشمن ہے، اسے اپنا دشمن سمجھیں (یعنی اس کے ساتھ دشمنی والا معاملہ کریں)۔

عزیزم اس سے ایمان کے سلب ہونے کا خطرہ ہے۔ماں باپ کے پاؤں کی مٹی کو اپنی آنکھوں کا سرمہ بنائیں اور اپنے گناہ اور خطائیں ان سے بخشوائیں اور ان سے قصور پر روئیں اور فریاد کریں۔ ان اللہ غفور رحیم الآن فالآن تحقیق اللہ تعالیٰ مہربان بخشنے والا ہے۔ فوراً اسی وقت پشیمانی ظاہر کریں، ورنہ غضبِ الٰہی آپ کے لئے تیار ہے جس کا نازل ہونا آپ کے لئے لازم اور جائز ہے۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مشفقی و محترمی و مکرمی جناب شاہ صاحب سلمہ ربہ تعالیٰ

السلام علیکم و علیٰ من اتبع الھدیٰ المسؤل من اللہ تعالیٰ عافیتکم و سلامتکم فی الدارین مدظلہ

خط آپ کا پہنچا کیفیت مندرجہ سے آگاہی ہوئی۔ اسی فقیر حقیر لاشئ خاک نشیں ساکن اور عاکف باب اللہ کو حق الخدمت ورعایت دوستانہ بے اختیار اس بات پر آمادہ کیا ہے کہ مشفق عزیز کے لئے دعاء ظہر الغیب سے کوئی دقیقہ فروگذار نہ کرے اور توجہ غائبانہ سے اور دعاء حصول وصول قرابت ترقی درجات صوریہ اور معنویہ آپ کے لئے تغافل کو روانہ رکھے۔ مشفقا حضرات اہل اللہ کا سیر و سلوک از ابتدا تا انتہا اس عبارت آیت کریمہ میں مندرج ہے لِّهِ بَاقٍ ترجمہ یعنی وہ چیزیں جو کہ تمہارے پاس ہیں تمام فنا ہونے والی ہیں اور وہ چیزیں جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں باقی رہنے والی اور پائندہ ہیں۔ اور حضرات صوفیاء کرام اہل معرفت اس آیت شریفہ کے اسرار اور معانی میں غواصی کرکے یہ نکتہ دُر ناسفتہ برآمد کرتے ہیں۔ ہر چند طالب صادق و سالک ارادت واثق آپ کو تعلقات منتسبات صوریہ کمالات اور درجات جو کہ یہ سب حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ کے کمالات کے پرتو سے ظہور میں آرہے ہیں اور اسے اصل پر تو کمالات لایزال ایزد تعالیٰ کی یہ سب فرع ہیں جب تک اسی فرع کو اصل کے حوالے نہ

کرے اور آپ کو تمامی منتسبات چھوڑ کر اسی جناب قدس کے سپرد اور تفویض نہ کرے نہ بہر گونہ و بہر کیف طالب انوار لایزال بقا کو نہیں پہنچ سکتا اور بغیر نفی مطلق اور بدوں حوالہ باصل شرف بقا کو نہیں حاصل کر سکتا اور کلمہ ماکا کہ اس آیت کریمہ میں دو جگہ واقع ہے اور بموجب قاعدہ کے کلمہ کا معنٰی عموم پر دلالت کرتا ہے۔ طالب کو چاہئے شہباز بن کر بحر اسرار معانی اس آیت کریمہ میں غواصی کرے اور عموم اس دو کلمہ سے بحر اتم حاصل کرے۔ حاصل یہ نکلا کہ اپنے وجود کی نفی کرے۔ جب وجود کی نفی ہوگئی جو اسی وجود عنصری کے منتسبات ہے سب کی نفی ہو جاوے گی۔ اور حقیقت میں یہ جملہ ہستی موہومی فرع ہے اصل کی جس وقت اسی ظل اور فرع پر لاہو جاوے گی پھر وہی اصل کا اصل رہ جاوے گا "اللہ بس باقی ہوس" مصرع "تو مباش اصلاً کمال این است وبس"۔ بس یہی سبق پکاؤ اور تبلیغ کا کام فارغ البال ہو کر کرو اور تعلقات صوریہ اور باطنیہ سے بالکل سبکدوش ہو جاؤ۔ "خدا خود می رسان است ارباب توکل را"۔ ہمارے پیر قبلہ عالم قلبی وروحی فداہ یہ بیت پڑھا کرتے تھے:

پلے خرچ نہ بندھے پکھی تے درویش  جنہاں تکیہ رب دا انہاں رزق ہمیش

دولت دارین مکمل و محصل باد آپ کے دونوں مکتوب شریف کا جواب اسی ایک عریضہ میں مطالعہ فرماویں۔ مشفقی میاں محمد اسماعیل صاحب و مکرمی میاں محمد بدل و میاں پیر بخش صاحب و دیگر جماعت اہل ذکر آنجائی را علی الخصوص مولانا منبع مکارم اخلاق و مخزن محاسن اشفاق مولوی نور محمد صاحب کو السلام علیکم مطالع۔ اور بیماری کا اب تک آرام نہیں ہے، دعا فرماؤ حضرت حق سبحانہ و تعالٰی شفاء کاملہ عاجلہ عطا فرماوے آمین۔ دعا قبل از خوردن طعام "بسم اللہ الشافی بسم اللہ الکافی بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیءٌ فی الارض و لا فی السماء و ھو السمیع العلیم" دعاء بعد خوردن طعام "الحمد للہ الذی اطعمنی ھٰذا و رزقنی من غیر حولٍ منی ولا قوۃ"۔ یہ دعا ہر روز گیارہ بار پڑھے مفید ہے "یا حیّ یا قیوم برحمتك استغیث"۔  لاشیء فقیر محمد عبد الغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت گرامی جناب حاجی نواب شاہ صاحب سلمہ اللہ تعالٰی السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا عطوفت نامہ پہنچا حقیقت مندرجہ سے آگاہی ہوئی۔ ذکر میں از حد زیادہ کوشش کرو اور اس سے کیا زیادہ تاکید کی جاوے کہ حضور محبوب الٰہی من الصلوٰت والتحیات افضلہا فرماتے ہیں (حدیث)

لَهٗ حَتّٰى يَقُوْلُوا مَجْنُوْنٌ (مسند احمد - (ج 23 / ص 271))

اور تبلیغ کا کام سب سے برتر ہے، اس میں دوسروں کی ترقی اپنی ترقی کا موجب بن جاتی ہے۔ ہمت کو بالا رکھو بلکہ دن بدن تبلیغ میں سبقت حاصل کرو۔ اور آنا جانا بیشتر کیا کرو کیونکہ نہ آنے میں شیطان کو بہت مضبوط موقع ملتا ہے، اور رابطہ شیخ تواز حد مفید ہے۔ یہ نعمت ہر ایک بوالہوس کو نہیں ملتی بلکہ اخص الخاص لوگوں کو یہ نعمت دی جاتی ہے۔ حضرت خواجہ احرار قدس اللہ تعالیٰ سرہ فرماتے ہیں ''سایہ پیر بہ است از ذکر حق''۔ اور تلاوت قرآن شریف اتنا کیا کرو جو فراموش نہ ہو جاوے اور جمعہ کے خطبات یاد کرلو اور عیدین اور نکاح کے خطبات بھی یاد ہوویں اور کتاب رکن دین اردو منگا کر اس کو پڑھو۔ جو ضروری مسائل نماز کے ہیں یاد کرلو۔ فرائض، سنن، واجبات، مستحبات، مکروہات سبھ سمجھ لو اور وضو کے احکام بھی خوب سمجھ لو، اور غسل کے فرائض، واجبات غسل نیز یاد کرلو اور آسان چند کتابیں فقہ کی ضرور منگالو اور مطالعہ کیا کرو اور آنا جانا بالکل کثرت سے کیا کرو۔ حتیٰ کہ عاشق آباد کو اپنا وطن اور گھر سمجھو اور گھر کو سفر، جس وقت سفر سے تشریف لاؤ فوراً یہاں آجانا، انشاء اللہ تعالیٰ بندہ عازم سفر ہے۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی از عاشق آباد شریف

**مکتوب:**

مشفقی و مکرمی میاں محمد عثمان و میاں رضا محمد سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم

میاں پیر بخش اور میاں شیر محمد کی فوتگی سن کر دل کو سخت صدمہ پہنچا، اور فقیر اور فقیرانیاں اس جگہ کے سن کر آبدیدہ ہوئے اور رودیا۔ عزیزا دوستوں کی جدائی اور مفارقت ایک ایسی مصیبت ہے جس کی حد اور بیان نہیں۔ عزیزا اللہ تعالیٰ اپنے بعض بندوں کو غیب کی بات سے مطلع کردیتا ہے۔ میاں شیر محمد کی موت سے دو مہینہ آگے اطلاع پہونچی اور میاں شیر محمد مرحوم کے خط کے جواب میں کچھ الفاظ اشارۃً اس عاجز نے لکھے تھے /

''كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ''۔ اللہ تبارک و تعالیٰ ان کی قبر کو منور فرماوے اور ان کی قبر کو رشک فردوس بناوے اور حضرت حق سبحانہٗ و تعالیٰ ان کے دوستوں کو صبر کی توفیق عطا فرماوے علی الخصوص ان کی زوجہ بی بی اماں خاتون کو اور ان کے یتیم بچوں کے لیے ہدایت کی جاتی ہے کہ انہوں سے سب عزیز پیار کریں اور مال یتیموں میں خیرات بالکل منع ہے۔ ہاں کوئی دوست از خود دے دیوے تو کوئی حرج نہیں ہے۔ عزیزا دونوں بھائی استقامت کرو اور عبرت حاصل کرو اور تم دونوں اس عاجز کو سخت عزیز اور پیارے لگتے ہو۔ جیسا کہ میاں شیر محمد مرحوم پیارا تھا۔ لیکن فرق ہے تو یہ ہے کہ اس نے دل اپنا یکایک پیر کو دے دیا تھا اور تم نے دل کچھ پیر کو کچھ دنیا کو دے دیا۔

عزیزا نیند غفلت سے جاگو ذرا ہوشیار ہو جاؤ۔ دنیا ہمیشہ رہنے کی جگہ نہیں۔ اور بیبیاں واہل ذکر کے دل محبت ذکر سے مجروح اور پر درد تھے۔ میاں شیر محمد کی جدائی میں اور ہی زخم زدہ ہو گئے ہوں گے۔ انہوں کا اطمینان کراؤ اور جیسا کہ میاں شیر محمد ہمدردی کرتا تھا تم ویسے ہی ہو جاؤ تاکہ

إِنَّ الدَّالَّ عَلَى الْخَيْرِ كَفَاعِلِهِ کا تم کو درجہ حاصل ہو جاوے۔ اور اپنی والدہ کی خدمت غلامی بدل و جان قبول کرو۔ جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہے "بہشت ماں کے قدموں کے نیچے ہے"۔ اور بہشت میں بلا حساب جانا منظور ہو تو اپنی والدہ کی رضامندی اور خوشنودی کے جویار ہو۔ اور تم دونوں ذکر میں استقامت اور جماعت اہل ذکر اور سلسلہ نقشبندیہ میں ایک پکے صوفی اور مستقیم ہو جاؤ۔ میاں شیر محمد تو انشاء اللہ تعالیٰ اس سلسلہ کی جماعت کا سر گروہ تھا اور استقامت والوں کا پیشوا تھا جیسا کہ ہندی شعر ہے

گھڑے بھرن سہیلیاں رنگ ورنگ گھڑے اس دا بھریا جانئے جس دا توڑ چڑھے

اور میاں شیر محمد حضرت سیدنا محمد علیہ وآلہ الصلوٰۃ کے دین کا شیر تھا اور رضا محمد تم حضرت سیدنا کی رضامندی کے کام کرو، وعلیہ وعلیٰ الہ الصلوٰۃ والتحیات۔ اور محمد عثمان تم جیسا کہ حضرت سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ سیدنا محمد ﷺ کا عاشق تھا، ویسے عاشق بن جاؤ، وعلیٰ الہ الصلوٰۃ والتسلیمات۔ جمیع جماعت اہل ذکر کو السلام علیکم، ذکر اور حلقہ مراقبہ میں ہرگز ناغہ نہ کرو۔ دن بدن محبت ذکر میں فزوں در فزوں ہوتے جاؤ۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت مشفقی میاں خاوند بخش السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کے خط سے حقیقت کی آگاہی ہوئی۔ عزیزا جو طالب مولیٰ کا ہووے اس کے لئے یہ بات ضروری ہے کہ دین اور دنیا کے کام اور خود اپنے کو شیخ کے سپرد کر دیوے اور ہر وقت شیخ کا منتظر فرمان کا رہے، جو حکم زبان سے نافذ ہووے اس پر فوراً عمل کرے۔ اور شیخ نتیجہ کار کا واقف ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ ان کو جتلا دیتا ہے کہ اس کام میں یہ بہتری ہے اور اس میں نہیں۔ لہٰذا شیخ کے حوالے ہونا ضروری ہے۔ آپ کی حالت بہت اچھی ہے اور آپ کو محبت اور یقین بالکل پکا اور کامل ہے۔ مطلب اس عاجز کا یہ ہے کہ جب آپ اس طرح کرو گے تو فوراً آپ کو اس سے زیادہ فائدہ اور ترقی ہووے گی۔ جس کی آنکھ میں کٹر پڑ جاوے تو وہ دوسرے کے حوالے کر دیتا ہے کہ یہ لو میری آنکھ، آپ کے منہ کے سامنے ہے اور کٹر جلدی نکال ڈالو۔ تو طالب خدا اپنی دل کو شیخ کی طرف متوجہ کر دیوے تاکہ دل

کی تمام علت غور سے نکال ڈالے گا۔ عزیز ابندہ دعا گو ہے اور آپ کے لئے دعا گو ہے اور آپ کے لئے دعا مانگتا رہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اور تمام جماعت اہل ذکر کو ترقی نصیب فرماوے اور دین و دنیا میں بھی آسودہ رکھے اور دونوں جہاں میں سرفراز ہوویں اور ذکر اور اتقاء اور شریعت کی تابعداری نصیب ہووے۔ ہمت کر وایک دوسرے کو ترغیب دیوو تانکہ اس نیکی کے کام میں تمہارے شریک ہو جاویں۔ اور دنیا کی کشمکش میں مت گھبراؤ اور دل کو اس کے وسوسہ سے بالکل فارغ رکھو۔ مختصر بات ہے مرے ہوئے کو کوئی نہیں مار سکتا والسلام۔

تمام جماعت اہل ذکر اور تمام بیبیوں صاحب الذکر کی خدمت میں عرض ہے کہ ذکر میں ایک طرفۃالعین غافل نہ ہوویں اور شرارت اور فتنہ کی بات کی طرف خیال مت کریں۔ یہ شیطان کا وطیرہ ہے کہ فساد کھڑا کر دینا اور اسی وسوسہ میں ڈالنا تانکہ کسی طرح ذکر سے غافل ہو جاویں۔ خبردار اس دشمن کے فریب سے دھوکا نہ اٹھانا، تم اپنے اللہ تعالیٰ کی یاد میں لگے رہو تمہارا اوروں سے کیا کام۔ کان دے کر دوسرے کی بات مت سنو۔

لاشیء فقیر عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت عزیز القدر میاں خاوند بخش سلمہ ربہ السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ

عزیزا محبت اللہ تبارک و تعالیٰ کی کثرت ذکر سے پیدا ہو جاتی ہے، جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہے من احبّ شیئًا اکثر ذکرہٗ جتنا قدر جو طالب کی دل میں محبت اور شوق بڑھتا جاتا ہے اور دن بدن سوز اور قلق زیادہ ہوتی جاتی ہے یہ ہی علامت علانیۃ اور متبادر ہے کہ مطلوب کو ضرور ان کی محبت ہے۔ جیسا کہ حضرت روم رحمۃاللہ علیہ فرماتے ہیں ۔

ہیچ عاشق خود بناشد عشق جو گر نہ معشوقش بود جویائے او

فقط لاف گذاف کو محبت نہیں کہتے۔ محبت اس کو کہتے ہیں کہ محبوب کی یاد سے ایک دم بھر بھی غافل نہ رہے۔ لّہٗ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِھِمْ ''۔ اس آیت شریف میں یہ سمجھا یا جاتا ہے کہ مدام ذکر میں مشتغل رہے۔ زہے سعادت جس کو یہ درجہ نصیب ہوا۔ کثرت ذکر میں بہت فوائد مندرج ہیں جو کہ تحریر سے بھی از حد افزوں و زائد ہیں۔ اور آپ کی دل میں جو شعلہ طلب کا ہر وقت مشتعل ہے، آپ یوں سمجھو کہ یہ محبوب کی طلب کا نتیجہ ہے کما قال المولوی روم رحمۃاللہ تعالیٰ علیہ

دردل تومہر حق چوں شد تو     ہست حق را بیگمان مہر تو

''اللھم زد فزد''۔ عزیزا فقیر حبیب اللہ کا ایک خط پہنچا ہے۔ لفافہ کارڈ موجود نہ تھا اس لئے جواب نہیں دیا گیا۔ اس کے حق میں دعا کی جاتی ہے، اللہ تبارک وتعالیٰ اس کو ہدایت نصیب فرماوے اور راہ راست پر چلاوے۔

اللہ رکھیا عیالدار ہے اور قابل رحم ہے اور جمیع اہل قرابت جوار پر اس کی خدمت کرنی ایک لازمی امر ہے، اور سائلوں اور گداپیشہ لوگوں کے دینے سے اس کا دینا افضل ہے۔

دعا کی جاتی ہے حق سبحانہ وتعالیٰ ان کو وسعت عطا فرماوے۔ بخدمت جناب خلیفہ صاحب و فقیر محمد موسیٰ جمیع جماعت اہل ذکر السلام علیکم۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

محترمی میاں محمد مشتاق صاحب سلمہ ربہ     السلام علیکم

عزیزا آپ کو جتنا قدر محبت اور شوق ہے اس عاجز کی طرف سے دوگنا زیادہ تصور فرماویں اور حقیقت میں آپ کی محبت اس عاجز کی محبت کا اثر اور نتیجہ ہے۔ اور دعا کی جاتی ہے کہ حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ اس محبت کو روز بروز بڑھاوے اور فنائیت کے مقام تک پہنچاوے ''ولیس ھٰذا من فضلہ ببعید''۔ اور مولوی رحمت اللہ ماسٹر صاحب جو کہ اس عاجز کا روحانی فرزند ہے اور نہایت برگزیدہ اور بابرکت آدمی ہے، تاکید کی جاتی ہے کہ آپ اس کے ساتھ محبت اور ارتباط رکھو گے اور اس مرسل کو برنگ من ارسل کے دیکھو گے یعنی اس عاجز کی صورت میں عین بعین تو کام بنتا رہے گا اور روز بروز ترقی ہوتی جاوے گی۔ اور یہ مولوی غیر نہیں ہے، اس کی توجہ اس عاجز کی توجہ ہے، لیکن حسن عقیدت اور آداب سے کام بنتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ سمجھ عطا فرماوے کہ دوبینی کی عادت مٹ جاوے۔ اور وہاں کی جماعت بھی سست ہوگئی ہے، اس لئے کہ ماسٹر صاحب کو دوبینی کی آنکھ سے دیکھتے ہیں، اور سچ کہتا ہوں انشاءاللہ تعالیٰ یہ لوگ اگر عینیت اور اتحاد کی آنکھ سے دیکھتے تو آج تک خبر نہیں کیا بن جاتا اور کہاں کا کہاں تک فیض پہنچ جاتا۔ وہاں کی سب جماعت اہل ذکر کی خدمت میں مضمون واحد ہے اور السلام علیکم۔

عزیزا ختم شریف بنام حضرت پیر غوث العالم مجدد منور مائۃ اربعۃ عشر نائب خیر البشر قطب الارشاد دائرہ زمان خواجۂ خواجگان مجدد الدین امام الواصلین سندنا وقبلتنا وہادینا ومرشدنا ووسیلتنا حضرت محمد فضل علی قلبی وروحی فداہ ابی وامی فداہ بخش دیا کرو بعدہ دعا مانگو۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی .

**مکتوب:**

مشفقی مکرمی میاں رحمت اللہ صاحب سلمکم اللہ تعالیٰ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا خط ملا بہت فرحت حاصل ہوئی۔ عبدالحمید خان ولد حسن خان اور عبدالواحد خان اور محمد خان اور علی محمد آپ کے چچا صاحب سب کو بیعت کیا گیا ہے اور سلسلہ عالیہ میں داخل کر دیا گیا ہے۔ اور استقامت کرو اور پختہ ہو جاؤ، پختہ ہونا لازم ہے اور خام غیر مستقل کے لئے کوئی فائدہ نہیں ہو سکتا۔ اور ہمارے پیران کبار کا مقولہ ہے ''الاستقامۃ فوق الکرامۃ'' کرامتوں سے استقامت کا مرتبہ علو ہے۔

**جواب مسئلہ اول:** وتر بہ تہجد پڑھنا ثواب کثیر ہے جب کہ آپ کو یقین پورا ہو کہ تہجد مجھ سے کبھی قضا نہیں ہو سکے گی، والا فلا۔

**مسئلہ دوسرا**: تہجد کی آٹھ رکعتیں ہیں اور ہر ایک رکعت میں فاتحہ شریف کے بعد تین قل ھواللہ احد ختم کریں۔

**مسئلہ تیسرا**: حدیث شریف میں وارد ہے کہ میت کالغریق ہوتا ہے۔ فوراً خیرات اور صدقات اور ختم پڑھ کر اس کی روح کو ثواب بخش دیا کرو اور یہ کوئی قید نہیں کہ گھر میں پڑھو یا قبر پر، بہر کیف جہاں کوئی ہو ثواب طعام و کلام پہنچ جاتا ہے۔

**مسئلہ چوتھا**: قبر پختہ بنانا منع ہے۔

**مسئلہ پانچواں**: قبروں پر دینی اور دنیوی حل ہونے کے لئے یہ ذکر نہایت جامع برکات وظیفہ ہے۔ اطمینان فرماویں اور ذکر بکثرت کیا کریں اور سلسلہ شریف بھی صبح وشام پڑھتے رہیں۔

رستن زیں پردہ کہ برجان تست بے مدد پیر نہ امکان تست

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت اعزی مشفقی مولانا مولوی نذیر احمد صاحب بعد از السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

''المرام من الاقام'' اینکہ صحیفہ گرامی آپ کا پہنچا۔ کیفیت مافیہا سے آگاہی ہوئی، مسرت مزید ہوئی۔ عزیزا دنیا بے وفا اور مکارہ ہے اور مافیہا سب فانی ہیں۔ اس کے تلذذات اور تلوینات، تمکنہ یات پر مطمئن نہ ہونا چاہیے۔ تمکن خلود غیر ممکن ہے۔ طالب مولیٰ کو چاہیئے مطلوب اصلی کو حاصل کرے جس غرض کے لئے عدم سے موجود ہوا۔ اللہ تعالیٰ کی محبت فرض ہے، بغیر محبت پیر کے ترک ماسوی اللہ اور توجہ الی اللہ نہیں حاصل ہو سکتی۔ اہل اللہ کا اتفاق ہے علاج باطنی امراض کا ضروری ہے۔ مرض ظاہری سے خطرہ جان ہے اور مرض باطنی سے ضرر ایمان ہے۔ چونکہ دنیا دار المحن الفتن ہے۔ '' أَنَّ الدُّنْيَا مَزْرَعَةُ الْآخِرَةِ کما قال النّبی صلّی اللہ علیہ وسلّم[1] ''۔ دنیا محل فراق ہے عیش عشرت گاہ نہیں۔ بزرگوں کا فرمان ہے کہ مرید کو پیر کی خدمت میں تمامی عمر رہنا چاہیئے، یہ نہ ہو سکے تو نصف حیاتی پیر کی خدمت میں صرف کرے۔ یہ بھی فرمان ہے اور نہایت ہی آسان ہے، جو شخص پیر کی محبت میں فانی ہے اور پیر پر مال و عیال و جان کی قربانی کرنے والا ہے تو یہ حاضر سے غائبانہ فائدہ کثیر اٹھا سکتا ہے۔ بلکہ بزرگوں نے فرمایا ہے اقرب وصول الی اللہ کا یہ طریق ہے۔ لہٰذا عزیزا کوشش فرماؤ آمد و رفت سے ترقی باطن کی ہوتی ہے۔ اگر زیادہ نہ ہو سکے تو دو موقع مجوز ہیں، انہی پر شامل ہونا موجب از دیاد فیض اور ترقی باطن ہے اور مجلس فقراء میں بیٹھنا فائدہ کثیر ہے اور مجوز دو موقع یہ ہیں ماہ رمضان شریف کی ۲۷ اور عرس شریف کا اجتماع۔

لا شیء فقیر محمد عبد الغفار فضلی

**مکتوب:**

مشفقی گرامی قدر میاں خاوند بخش صاحب سلمہ ربہ السلام علیکم

یہاں خیریت ہے آپ کی خیریت مطلوب۔ عزیزا تبلیغ میں بجان و دل کوشش کرتے رہو اور خوش خلقی اور نرمی سے لَّهِ لِنْتَ لَهُمْ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوا مِنْ حَوْلِكَ'' نص قطعی ہے۔ گاہے گاہے عورتیں اھلۃ الذکر کو جمع کر کے باپردہ حلقہ کرایا کرو اور مسائل نماز کے اور احکام شریعت کے سنائے کرو۔ اور ترغیب ذکر اور ترک محبت دنیا کے مسائل اور ترک محبت زیورات کے مسائل سنائے کرو اور پردہ کے احکام اور رجوع بمحبت پیر۔ اور سفر جتنا ہو سکے بہتر ہے۔ اور مردوں کو ترغیب نماز جماعت اور حلقہ اور کثرت ذکر کے مسائل اور ترک بغض اور حسد اور ترک محبت دنیا

---

[1] فتح الباری لابن حجر- (ج 18 / ص 219)

کے مسائل۔ حدیث شریف میں ہے، حُبُّ الدُّنیَا رَأسُ کُلِّ خَطِیئَۃٍ '' اور حدیث شریف میں ہے ''مَنْ أَحَبَّ دُنْیَاہُ أَضَرَّ بِآخِرَتِهِ وَمَنْ أَحَبَّ آخِرَتَهُ أَضَرَّ بِدُنْیَاهُ فَآثِرُوا مَا یَبْقَی عَلَی مَا یَفْنَی[1] '' یعنی دنیا کی محبت کرنے والے کو آخرت کا نقصان ہے اور طالب آخرت کو دنیا کا نقصان ہے۔ بہتر تو یہ ہی ہے کہ باقی کو فانی پر ترجیح دو۔ والسلام اولا آخرا جن اہل ذکر نے اس عاجز کو سلام بھیجے ہیں انہوں کو اس عاجز کی طرف سے سلام۔ خیریت انجام و دعا، عاقبت بالخیر اور دعا ہے تمام کو کہ رسوخ بہ محبت پیر عطا فرماوے۔ بیت

ذکر کن ذکر کن تاترا جان است پاکیٔ دل زذکر رحمٰن است

بخدمت مشفقی میاں عبدالواحد صاحب اسلام علیکم مطالع باد۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت مشفقی ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ الواہب

اسلام علیکم و علیٰ من لدیکم عزیزا، کمترین ماہ جیٹھ سے سانون علاقہ جلالپور پیر والہ میں بمقام لنگر قیام پذیر رہا اور آپ کا لفافہ بہت دیر سے ملا۔ سبب اس کا یہ ہے کہ جہاں پہ عاجز متمکن تھا وہ جگہ لب دریا پر ہے۔ طغیانی دریا کے وقت اس کے آس پاس سیلاب بالکثرت ہوا کرتی ہے اور راستہ آنے جانے کا بند ہو جاتا ہے۔ عزیزا بندہ ہر وقت آپ کی ترقی ظاہری و باطنی کا حضرت ایزد متعال سے خواستگار ہے اور ترقی باطنی استعداد طالب پر موقوف اور منحصر ہے جس قدر طالب کا اعتقاد اور اخلاص اور ہمت بڑھتی گئی، اس قدر فیوض و برکات توجہ سے ان کے قلب کے اندر وسعت سے متاثر ہوتے رہتے ہیں۔ طالب کو بجز اپنے شیخ کے دوسرے پر نظر نہ پڑے اور اس کو فیض و برکات میں یکتائے زمانہ سمجھے، جیسا کہ بچہ شیر خوار بدوں ماں کے دوسرے سب عنوان الطاف سے بیگانہ ہوتا ہے اور کسی کے ساتھ الفت نہیں ہوتی سوا اپنی والدہ کے۔ ایک کتاب میں یوں لکھا ہے کہ جیسا بچہ شیر خوار ماں کی جدائی سے گھوارہ میں بے قرار اور بے چین ہوتا ہے، اسی طرح طالب کی دل میں بھی جدائی سے جو، جس سے فیوض باطنی حاصل کر رہا ہے ایک قلق اور اضطراب پیدا ہو جائے۔ غرض یہ کہ بغیر شیخ کے ان کو کوئی دنیا کے لذائذ اور اشیاء مرغوب مزہ نہ دیویں، لیکن یہ نعمت جماعت میں سے اللہ تبارک و تعالیٰ اُس کے

---

[1] مسند أحمد۔(ج 40/ص 183)

نصیب کرتا ہے جس کو مقدر میں بہرہ لکھا ہو اور نہ ہر ایک بوالہوس کو یہ انعام دیا کرتے ہیں، چونکہ ہر صیاد کی دام میں شیر شکار نہیں ہو سکتا۔ ازاں قلمی کہ دن بدن ہمت کو بڑھاؤ اور ازدیادِ محبت سبب ازدیادِ فیوض باطنی کا ہے۔ آدمی کے وجود میں اللہ تبارک وتعالیٰ کے نزدیک دل سے برتر مقام نہیں ہے اور اللہ تبارک و تعالیٰ کے فیوضات میں سے برتر اور ادنیٰ معرفت ہے وہ اس لئے اولیٰ فیض کو برترین مقامات میں سے قلب تھا۔ اس میں رکھا گیا، تو دل بندہ کی مقام معرفت حضرت رب العالمین کی ہے اس لئے انسان کو لازم ہے کہ عزیز ترین مقام میں رذیل ترین اشیاء کو جگہ نہ دیویں۔ محبت دنیا اور وما فیہا یہ سبھی رذیل اور ردی ہے۔ ان کا شوق اور خیال دل میں نہ آنے دیوے اور ترک ماسوا پر ثبات اور استقرار رہے۔

عزیزا! نکاح کرنا سنت ہے، حضرت سید الانبیاء علیہ وعلیٰ آلہ افضل الصلوٰۃ فرماتے ہیں:

مَنْ رَغِبَ عَنْ سُنَّتِی فَلَیْسَ مِنِّی[1]

یعنی جو شخص میری سنت میں سے کسی سے اعراض کرے وہ میری امت میں سے نہیں ہے۔

اور شادی کرنے میں اور فوائد بہت ہیں۔ نیت یہی ہونی چاہیے کہ میں سنت ادا کر رہا ہوں اور جو آپ نے لکھا ہے حدیث شریف میں ہے "الاعمال بالنیات" جزا عملوں کی نیتوں پر مرتب ہوتی ہے، تمثیل مثنوی شریف میں ہے ایک مرید نے پیر کو اپنے نئے مکان میں برکات حاصل کرنے کے لئے لے آیا۔ پیر صاحب نے پوچھا یہ اتنے پنجرے اس مکان میں کس لئے رکھے گئے ہیں؟ مرید نے عرض کیا کہ ہر طرف کی ہوا انہیں پنجروں سے اندر پہنچتی رہے اس لئے رکھائے گئے ہیں۔ پیر صاحب نے فرمایا اگر تمہاری قصد یہ ہوتی کہ اذان کی آواز انہی پنجروں سے اندر پہنچتی رہے، اس لئے رکھائے گئے ہیں تو کیا عجب ہوتا جہاں تک یہ مکان رہتا اس وقت تک ثواب ملتا رہتا اور ہوا کا فائدہ بھی اس میں خود بخود ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ کوئی شخص حج بیت اللہ کا ارادہ کر کے گھر سے نکلتا ہے تو خود بخود سمندر کو بھی، حجاز مقدس کو بھی، مکۃ المعظمۃ شہر کو بھی اور پہاڑوں کو بھی دیکھ سکتا ہے لیکن ثواب ان کا ضائع نہیں ہوتا۔

عزیزا! ہر کام میں اول نیت کو خالص کرنا ضروری ہے۔ ایک حدیث شریف میں ہے

نیۃ المؤمن خیر من عملہ یعنی مؤمن کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے۔

اس لئے کہ عمل کرنے سے کوئی ریا ملاوٹ ہو جائے اور نیت میں تو کوئی خلل انداز نہیں ہو سکتا۔

---

[1] رواہ البخاری، ومسلم والنسائی، وابوداؤد واحمد

تمام جماعت اہل الذکر کو السلام علیکم، صاحبڑنہ کو ذکر کی مداومت اور تقویٰ کی تاکید، آپ حسب امکان جماعت اہل الذکر اور غیر جماعت والوں اسی کام پر ترغیب دیا کریں، کہ ذکر کی طرف راغب کرنا دوسرے کو اور اس طرف کوشش کرنا اس کا یہ ایک بہت بڑے اہم امورات نیکی سے ہے۔ خداوند تبارک و تعالیٰ نصیب فرماوے۔ اور آپ کو اور اپنے وجود کو ذکر کے لئے گویا ذکر کے لئے تصور کرنا اور یہ سمجھنا کہ میری نجات اور زندگی اس میں اور میں اس کے لئے پیدا ہوا ہوں۔ شیر محمد بھی اس عاجز کے پاس پہنچا ہے اور خلیفہ صاحب اور مولوی عبدالواحد صاحب بھی آپ کے پاس خط ارسال کیا ہے۔

۲۵ جماد الثانی بندہ عاشق آباد کا عازم ہے انشاء اللہ تعالیٰ

لا شیءِ محمد عبدالغفار

نقشبندی فضلی بمقام ڈیرہ نواب

**مکتوب:**

بخدمت جناب ماسٹر رحمت اللہ صاحب اسلام علیکم ورحمتہ اللہ و برکاتہ

آج بتاریخ 12 صفر بروز سنیچر کمترین ڈہر کی پہنچ چکا ہے۔ جس وقت بندہ عازم ہو ویگا، نیز مطلع کیا جاویگا۔ فقط جملہ جماعت اہل الذکر کو السلام علیکم اگر ہو سکے تو جناب شاہ غلام دستگیر صاحب کو ایضاً آگاہ فرمائیں۔

اسلام علیکم عبدالواحد مطالع فرمائیں۔ لا شیءِ محمد عبدالغفار نقشبندی

**مکتوب:**

مشفقی منشی صاحب جناب والا قدر میاں رحمت اللہ اسلام علیکم ورحمتہ اللہ و برکاتہ

بندہ بسبب کسی عوارض کے آپ کی خدمت اقدس میں نہیں پہنچا۔ اور جلد واپس آنے کی وجہ میاں غلام دستگیر شاہ صاحب کو مفصل احوال معلوم ہے۔ آپ اس سے بوقت ملاقات معلوم کر سکتے ہیں اور شاہ صاحب نے بھی آپ کی خدمت میں اس بارے میں خط ارسال کیا لیکن نہیں پہنچ سکا۔ خاص آپ کی دفع نارا ضگی کے واسطے یہ خط لکھا جاتا ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ آپ کو ترقی ظاہر و باطن میں عطا فرمائے۔ بحرمت سیدی و سندی حضرت مرشدی ادام اللہ تبارک و تعالیٰ و برکاتہ امید رکھتا ہوں کہ آپ جیسے میرے اس عذر کو قبول فرماد ینگے اور دل

کی ملال رفع فرمادینگے۔ بندہ اس وقت لاچار تھا اور معذور تھا اور بہت حیلہ کیا کہ آپ کو اسٹیشن گمبٹ پر اطلاع پہنچے لیکن نہیں پہنچ سکا۔ یہ معاف فرمادیں، دوسری دفعہ دعوت انشاء اللہ تعالیٰ ضرور دی جاوے گی۔

**مکتوب:**

جناب والا مشفقی ماسٹر صاحب سلمہ اللہ اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

حضرت قبلہ عالم محبوب مرشد کو عارضہ بخار لاحق الطبع ہے لہٰذا اطلاعاً مرقوم۔ میاں غلام دستگیر شاہ صاحب کو نیز مطالع کریں ایک آپ کا کارڈ جو اس کمترین کے نام پر آپ نے ارسال کیا، اس کا جواب یہی دیا جاتا ہے کہ عرس شریف ۲۹ محرم الحرام اور مطابق ۲۲ بیساکھ کو مقرر کیا گیا ہے، تمام جماعت کو آگاہ فرماویں۔

لاشیء محمد عبدالغفار از مسکین پور شریف

**مکتوب:**

بخدمت محترمی مکرمی ماسٹر صاحب میاں رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ اسلام علیکم وعلیٰ من لدیکم

عزیزا! آپ کے مکتوب شریف کے مطالعہ سے فرحت حاصل ہوئی۔ الخط نصف الملاقات۔ عزیزا جس وقت آپ کا مکتوب شریف وارد لایا تو اسی وقت حافظ محمد حیات صاحب اور حضرت خلیفہ عبدالواحد صاحب موجود تھے۔ بس پڑھتے ہی بندہ نے اس کا جواب خلیفہ صاحب کے سپرد کر دیا۔ خلیفہ صاحب ممدوح نے فرمایا، میں گھر جاتے ہی تمام مفصل احوال اس طرف کا اور دعوت کا لکھ کر ماسٹر صاحب کی خدمت میں ارسال کرونگا۔ عزیزا امید واثق ہے کہ اس نے جواب دیدیا ہوویگا۔ لیکن پہنچنے میں شاید کچھ دیری ہوئی ہے واللہ اعلم۔ عزیزا! ذکر و مراقبہ حتی الوسعت کوشش کریں فروگذار نہ فرمائیں اور نہ ذکر پر تحریص اور ترغیب میں کوئی دقیقہ فروگذار نہ فرماویں۔

فذکر فان الذکریٰ تنفع المؤمنین وما علینا الا البلاغ

ازیں جانب سلام و دعوت میاں صاحبڈنہ و جمیع جماعت اہل الذکر آنجائی کو اسلام علیکم مطالع باد. صفرالمظفر کے مہینے کا اول سوموار انشاء اللہ تعالیٰ روانگی ہوویگی۔ قبل ازیں آپ کا ایک کارڈ موجود تھا۔ آپ کے بے اجازت وہ کارڈ خلیفہ صاحب کی طرف ضرورتاً لکھ دیا لہٰذا معافی دی جاوے اور یاد آنے پر انشاء اللہ تعالیٰ کارڈ خرید کر کے دیا جاویگا یا قیمت۔ ۱۵ محرم الحرام ۱۳۵۹ھ

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ قدیم آستانہ عالیہ فضلیہ

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی ماسٹر صاحب رحمت اللہ سلم ربہ اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

تاریخ عرس شریف تیسری ربیع الاول مقرر ہے مطابق ۲۲ بساکھ اور وہ جنتری جو آپ کے پاس موجود ہے وہ کس قدر بحساب غلط نما ہے اور بحساب ہندوان صحیح، اس لئے کہ ہندوئں کے دو بساکھ ہوتے ہیں۔ آپ میعاد مذکورہ سے آگے تشریف لاویں تو بہتر ہے۔ اطلاعاً مر قوم اور فقیر صاحبڈنہ کو اسلام علیکم۔ واضح ہو کہ آپ اپنی اس بیماری باطنہ کے علاج کی کوشش کرو۔ خدانخواستہ اگر یہ بڑھتی بڑھتی بڑھ گئی تو پھر اس کا علاج محال ہوگا۔

سر چشمہ باید گرفتن بمیل، چوں پر شد نشاید گرفتن بہ پیل

بس یہ اشارہ کافی ہے واللہ الھادی

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ دربار فضلیہ

**مکتوب:**

اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

عزیزا! دارومدار سلوک کی اتباع شریعت پر ہے۔ علی صاحبہا من الصلوٰۃ افضلھا و من التحیات اکملھا ایک حدیث شریف میں وارد ہے کہ: بدأ الإسلام غريبا وسيعود كما بدأ غريبا فطوبى للغرباء[1]

جن غریبوں میں اسلام کی پابندی ہے انہیں خوشخبری دی گئی ہے انہوں ہی کو بشارت ہے انہوں کو سرفراز فرمایا اور حاصل سلوک کا بھی یہی ہے کہ صلابت فی الدین، دین میں پکا اور سخت ہو جاوے اور قبل ازیں یہی اس عاجز نے شاید کسی مکتوب میں لکھا ہے کہ جتنے فوائد آنے جانے میں مضمر رکھے ہوئے ہیں اور کسی چیز میں نہیں چاہے کتنا ہی ریاضت اور محنت کوشش کیوں نہ ہو اور حاضر کو غائب پر تفوق اور تفاوت ہے اس کی ایک تمثیل پیش کی جاتی ہے جیسا کہ صحابہ کرام کو شرف صحابیت کا حاصل ہوا بسبب حضور محبوب کبریا علیہ افضل الصلواۃ کی مرافقت اور صحبت سے، حتیٰ کہ جنہوں نے حضور علیہ افضل الصلواۃ کو ایک لمحہ بھر دیکھا یا جسم مطہر کو بقدر پشت ناخن کے دیکھا وہ بھی صحابیت کے مدارج میں منسلک ہو گیا۔ اور حضرت خواجہ اویس قرنی

[1] رواہ مسلم عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ والترمذی وابن ماجہ واحمد فی مسندہ

ﷺ اگرچہ حضور ﷺ کے ہم زمان تھے اور بڑے عاشق بدل و جاں تھے اور بڑے مرتبہ ولایت کو پہنچ چکے تھے لیکن کہیں صحابہ کرام سے مرتبہ میں سبقت نہ کرسکے۔اب آپ خیال فرماؤ کہ صحبت میں کتنی ترقی مندرج ہے اور ہمارے حضرات پیران کبار رحمہم اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ صحبت میں رہنے والا سست، غائب چست سے ترقی کر جاتا ہے اور ہمارے حضرت قبلہء عالم غوث الوریٰ سید الاتقیاء تو یوں فرماتے تھے کہ پیر کی محبت والا، ذکر کرنے والے سے جلدی ترقی حاصل کرلیتا ہے۔

عزیزا! اس میں ایک بڑا بھید بھاری چھپا رکھا ہے جس کی گنجائش کتابت اس کے مضمون کی اس تھوڑے کاغذ میں نہیں۔اب معروض یہ ہے کہ جتنا ہو سکے فرصت وقت کو غنیمت سمجھو اور اس زندگی بے بہا کو بے بہا کام میں صرف کرو۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ عالیہ فضلیہ

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی میاں رحمت اللہ صاحب سلمہ ربہ السلام علیکم وعلیٰ من اتبع الھدیٰ

آپ کا خط پہنچا مطالعہ سے فرحت اور بہجت مالا مال حاصل ہوئی۔آپ کے مضمون محبت اور شوق سے بھرے ہوئے پڑھ کر دل نہایت متاثر ہوا۔ اللھم زد فزد حضرت حق سبحانہ تعالیٰ جمیعت صوری و معنوی سے مستفیض فرمادے۔ حسب الایماء آپ کے لئے دعا مانگی جاتی ہے اور یہ تو کوئی کہنے کی بات ہی نہیں ہے۔اس بندہ کا وجود بتمامہ آپ کے لئے دعا ہے۔ عزیزا دعوت پر آنے کا خلیفہ صاحب کے مشورہ پر موقوف ہے۔ جس وقت وہ صاحب مذکور تیار ہو کر آجاویں گے، بندہ بھی اس وقت تیار ہے۔ اس وقت مولوی صاحب مولوی نور محمد صاحب نے ایک خط بمضمون دعوت، شمولیت جلسہ کا، جو کہ ۱۵ شوال مجوزہ تھا، اس عاجز کے پاس بھیجا ہے۔ لیکن وہ خط بندہ کو ۱۵ شوال عین موقعہ جلسہ پر ملا۔اس کے بابت معذرت نامہ ان کی خدمت میں ارسال کیا گیا ہے اور پوسٹ ماسٹر کو چٹھی رسانوں کی سستی اور استغنا ورزی کی درخواست دی گئی تھی۔ لیکن اس نے بے پرواہی فرمائی۔ اب عرض ہے کہ ایک درخواست بزبان اردو سلیس عبارت لکھ کر بنام انسپیکٹر صاحب پوسٹ بہاولپور ارسال فرمادیں اور تمام کیفیت چٹھی رسانوں کی، عدم توجہی اور منی آرڈر رسانے کی میعاد میں افراط و تفریط مفصل لکھیں اور چٹھی رساں کی وقت اور تاریخ، بموجب واقعہ صحیح صحیح بالوضاحت تحریر کر کے بہاولپور

بھیج دیویں اور اوروں رفیقوں کو بھی مطلع فرمادیں کہ شاید اس رڑ پیٹ کرنے سے کوئی فائدہ ہو جاوے۔ پتہ یوں ہے بحکمہ عالیہ جناب انسپیکٹر صاحب پوسٹ ریاست بہاولپور۔ درخواست میں اوروں دوستوں کے بھی دستخط یا نشان انگوٹھا ہونا چاہیے۔ گویا سب ہی کی طرف سے یہ درخواست لکھی گئی ہے۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ فضلیہ

11.2.39

**مکتوب:**

بخدمت منبع محاسن اشفاق ماسٹر رحمت اللہ صاحب اسلام علیکم وعلیٰ من اتبع الھدیٰ

آپ کے خط کے مطالعہ سے جو مزید شوق سے بھرا ہوا تھا، فرحت بے اندازہ حاصل ہوئی۔ اللھم زد اور بندہ نے ایک درخواست آپ کے مطالعہ کرنے سے پہلے دوبارہ چٹھی رسانان انسپیکٹر کو بھیجی تھی اور قبل آپ کے مضمون درخواست کے ابلاغ کرنے کے اس عاجز کی درخواست کا واپسی حکم تحقیق افسر چٹھی رسانوں کو اکثر خانپور میں رہتا ہے، پہنچا، وہ حسب الحکم اس بندہ کے پاس تفتیش کے لئے آیا۔

بندہ نے تمام ماجرا سنا کر یوں لکھ دیا کہ آئندہ چٹھی ہماری، بدون باشندگان عاشق آباد کے کسی غیر کو نہ دیجاوے یا براہ راست بندہ کو پہنچادیا کریں، یا کہ سکنائے اس بستی کو دیا کریں۔ عزیزا! امید ہے کہ یہی دھمکی کافی ہوگی اور آپ کا مضمون درخواست کا بھی امید ہے کفایت کریگا اور خلیفہ صاحب کی آج تک اس بندہ کو کوئی خبر نہیں ہے۔ اور بسبب ورود ایام سردی کے بندہ قدرے سفر کرنے سے متامل ہے۔ اور یہ صورت توقف خلیفہ صاحب کے مشورے پر محمول ہے۔ اگر انہوں نے اس رائے کو جائز رکھا تو خیر والا فلا وڈیرہ فتح محمد صاحب و حافظ محمد حیات و میاں عطا محمد و محمد ھاشم و فقیر الھڈتہ و جمیع جماعت آنجائی کو اسلام علیکم مطالع باد۔ و مشفق میاں عطا محمد معروض دوکانداری و تجارت اصل پیشہ اولیاؤں و اصفیاؤں کا ہے ہمارے حضرت خواجہ خواجگان و پیر پیران طالع اولیاء سید الاصفیاء مرشدی فرماتے تھے اگر مسلمان لوگ تجارت کا پیشہ اختیار کرتے تو دنیا میں ہرگز ذلیل نہ ہوتے۔ اور اہل یہود جو ترقی کر رہے ہیں اور دنیا میں دن بدن افزونی ہے، بسبب تجارت کے۔ افسوس جو مسلمانوں کا اصل پیشہ تجارت کا تھا، مسلمانوں نے فروگذار کردیا اور ہندوؤں نے اختیار کرلیا۔

عزیزا! تجارت بہت اچھی چیز ہے لیکن ہر کام میں استقامت شرط ہے۔ عزیزا! وقت کو غنیمت سمجھ کر ذکر اور مراقبہ اور تبلیغ میں ہما امکن کوشش فرمادیں۔ اور سینہ کو مدام انوار عشق سے منور اور مشتعل رکھیں جیسا کہ سعدی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

زہے لذت درد اصحاب عشق ❊ زہے لذت شوق ارباب عشق

رزقنا اللہ تعالیٰ وایاکم اور حلقہ میں توجہ دینے کے وقت درمیان میں خود کو نکال دیویں۔ یوں سمجھیں کہ حضرت غوث مکرم پیر قریشی توجہ دے رہے ہیں اور آپ کو منکسر الحال اور بندہ ذلیل سمجھیں اور حدیث شریف میں وارد ہے کہ : انا عند القلوب المنکسرۃ

حضرت حق سبحانہ تعالیٰ فرماتے ہیں : شکستہ دلوں کے پاس رہتا ہوں۔ سبحان اللہ شکستہ دلوں کی کیسی خوش قسمتی ہے کہ رب العالمین باوجود بے نیاز ہونے کے انہوں کو رتبہ معیت کا حاصل ہے۔ والسلام

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ عالیہ فضلیہ

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی و محترمی ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ الواہب اسلام علیکم و علیٰ من اتبع الھدیٰ

شفقت پناہا آپ کا مراسلہ مختومی باارادت و حسنِ عقیدت پہنچا۔ عزیزا! بندہ از سرا تا پاگناہوں میں ملوث اور مستغرق ہے جیسا کہ ایک تمثیل مشہور ہے "چٹی ڈاڑھی آٹا خوار" ویسا ہی اس عاجز کا اصلی حال ہے اور آپ نے جو تعریف اور مدح فرمائی ہے اور یہ بھی صحیح اور ٹھیک ہے کیونکہ حدیث شریف وارد ہے۔

المؤمن مراۃ المؤمن یعنی مؤمن مؤمن کا شیشہ کا مثال ہے۔

جیسا کہ آئینہ جتنا مجلّٰہ اور مصفا کیوں ہی نہ ہو اتنا ہی شکل دیکھنے والے کو نورانی دکھلاتا ہے۔ للذا اس عاجز میں آپ کو اپنی شکل نورانی اور بصفات ستودہ دکھائی دیتی ہے اور حسن ظن ایک اسلام کا شعار ہے اللہ تبارک و تعالیٰ آپ کی اس نعمت کو بڑھائے اور ہی قائم رکھے۔

عزیزا! جتنا قدر آپ کتب سلوک کا مطالع فرماوٴگے، اتنا قدر آپ کو زیادہ واضح ہوتا جائیگا کہ دارومدار علم سلوک کی صحبت شیخ پر مرتب ہے اور یہ بات درحقیقت بعید از قیاس ہی نہیں ہے کیونکہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جنہوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قرب اور بعد میں زندگی کو بسر کیا تو انہوں کے مراتب میں ہی صد گونہ تفاوت ہے اور طالب بطریق انعکاس اپنے شیخ سے فیض حاصل کرتا ہے اور طالب میں

قوت رابطہ اور محبت کی دن بدن بڑھتی جاوے تو باطن میں شیخ کی طرف سے تجلی فیض انعکاسی کی بھی طالب کے سینہ میں بڑھتی جاتی ہے۔ اللھم زد فزد جواب میں دیری ہو گئی ہے۔ خلیفہ صاحب کا انتظار تھا۔ خلیفہ صاحب کے کیس کا فیصلہ رمضان شریف کے پچھلے جمعہ کے دن ہو جائیگا۔ سفر کا ارادہ اس کمترین کا بعد رمضان شریف کے انشاء اللہ تعالیٰ مصمما ہے۔

عزیزا! جو شخص باِخلاص روزہ رکھے اور زبان لغو اور گلا سے بند رکھے اور باطن کو ترک ماسوائے اللہ سے مامور رکھے اور ہر کام نیک میں مہاورت اور اہتمام کرے، گویا اس نے پورا حق رمضان شریف کا ادا کیا۔ تراویح میں ہر چند کوشش ہونی چاہیے کیونکہ یہ سنت موکدہ ہے اور شب لیلۃ القدر ۲۷ کو عبادت میں ذکر اور مراقبہ اور نوافل اور تسبیحات سے زندہ رکھے اور اخیرہ عشرہ میں معتکف ہونا یہ اولیٰ امر ہے۔ اور رمضان شریف میں جو نیکی کرے باقی مہینوں کی نیکی اس کے مساوی نہیں ہوسکتی۔ خود اور اپنی جماعت کو اس طرح توجہ دلاویں تاکہ اس مہینے متبرکہ کے فیوض سے حصہ لے لیویں۔

عزیزا! عرس شریف ۱۵ شعبان شریف مجوزہ تھا اور بعید والے تو خیر لیکن قریب والوں کو بھی پتہ نہ لگ سکا اور یہ بندہ اور باقی چند خلفاء اور چند احباب اس موقع پر جا پہنچے اور آئندہ کے واسطے یہ مشورہ کیا گیا ہے کہ ۲۵ شعبان کو مقرر کیا جاوے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ عالیہ فضلیہ

## مکتوب:

بخدمت مکرمی ماسٹر رحمت اللہ صاحب السلام علیکم وعلیٰ من اتبع الھدیٰ

عزیزا! آپ کے مکتوب کے مطالعہ سے جو کہ سراپا شوق اور محبت سے مملو تھا اور اشعار بھی نہایت شوق انگیز اور درد آمیز تھے فرحت تازہ اور بہت بے اندازہ حاصل ہوئی۔ اللھم زد فزد

مصرعہ زہے لذت درد اصحاب عشق۔

اور مثنوی شریف میں مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

شاد باد اے عشق خوش سودائے ما ❊ اے طبیب جملہ علت ہائے ما

عاشقانرا مذہب وملت جدا ست ❊ عشق اضطراب اسرار خدا ست

اور حضرت سعدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: گر ترا عشق نیست جانوری

سچ ہے وہ شخص چار پائے سے بھی بدتر ہے۔جس کو عشق اور سوز و گداز نہیں بلکہ شرف قبولیت جو انسان کو حاصل ہے یہ سب عشق سے حاصل ہے۔اس لئے کتابوں میں لکھا ہے :

جذبة من جذبات الرحمٰن متفوق من عبادة الثقلين

یعنی ایک نعرہ جذبہ محبت سے دونوں جہانوں کی عبادت سے درجہ میں برتر ہے۔ سبحان اللہ اس سے بڑھ کر اور کیا ہے : اعطانا اللہ سبحانہ و تعالیٰ ۔ شفقت پناھا ! گرفتاری مادونِ حق نہایت بری اور بد چیز ہے اس سے حتی الامکان بچنے کی کوشش کرو اور ماسویٰ اللہ کو کلمہ لا سے ہر وقت نفی کیا کرو تا کہ حجرہِ دل کے اندر محبت غیر کی گھسنے نہ پاوے۔ تا بجاروب لا نروبی راہ، کے رسی در مقام الا اللہ

وڈیروں کے گوٹھوں میں آنا جانا بکثرت رکھو اور حلقہء مراقبہ کی عادت ڈالو اور ترغیب اور تحریص میں کوئی دقیقہ فرو گذار نہ کرو۔امید ہے آپ کی اس کوشش اور سعیء بلیغ کا نتیجہ اچھا نکلے گا۔ مردہ دلوں کا زندہ ہو جانا یہ نعمت غیر مترقبہ ہے۔ زندہ دل مردہ در زیر گل ❋ بہتر از زندہ تن مردہ دل

دونوں وڈیروں کو میاں علی محمد خان و میاں فتح محمد خان صاحبان کو اسلام علیکم مطالع ہو و دیگر جماعت اہل ذکر آنجائے کو نیز اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ عزیز و اللہ تعالیٰ کی محبت میں پروانہ بن جاؤ۔

حافظا در عشق بازی کم ززن ہندو مباش * کوز وصل و عشق شوہر زندہ در آتش رود

ذکر اور مراقبہ سے باطن اور ظاہر میں ترقی ہوتی ہے اور دل پر جو حجابات ہیں سب اٹھ جاتے ہیں اور پھر نور معرفت کا چمک کر مجلی ہو جاتا ہے اور اندھیرا اجالا بن جاتا ہے۔

احقر الناس لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ فضلیہ

**مکتوب :**

بخدمت محترمی و مکرمی جناب ماسٹر صاحب سلمہ اللہ تبارک و تعالیٰ

بعد السلام علیکم رحمتہ اللہ وبرکاتہ و مغفرتہ و علیٰ سائر من اتبع الھدیٰ

المسئول من اللہ تعالیٰ عافیتکم و سلامتکم فی الدارین

آپ کے ہر دو مکتوبات شریف کے جواب کا مضمون اسی ایک عریضہ میں مندرج کیا جاتا ہے۔ عزیزا ! نور ولایت کا اور فیوض اور برکات کا جملہء نورِ رسالت اور نبوت سے ماخوذ ہیں جیسا کہ اس سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کا سید الطائفہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ہے اور حضرت سرور عالم علیہ و علیٰ آلہ من الصلواۃ افضلھا و من

التحیات اکملھافرماتے ہیں : ما صب اللہ فی صدری الاوصببته فی صدر ابی بکرا و کما قال النبی ﷺ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں جو فیوضات اور برکات اور علوم حق سبحانہ و تعالیٰ نے میرے سینہ میں اضافہ فرمائے ہیں وہی سب کے سب میں نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے سینہ میں پلٹ دئے ہیں۔ تو اس سلسلہء عالیہ نقشبندیہ کی تجلی فیوضات اس تجلی سے افروختہ ہے کہ جس نے مشکواۃ اور مصباح رسالت سے فروغ حاصل کیا اور دوسرا اس سلسلہ کا اُتم البرکاتِ اور افضل ہوتا ہے اس لئے ہے کہ اس میں اضافہ فیوضات رسالت سے ہے اور باقی سلاسل میں افادہ و اضافہ فیوضات ولایت سے ہے۔ اس سلسلہ کے طالب بحر قلزم رسالت سے سیر اب ہوتے ہیں اور باقی بحر ولایت ہے۔ جیسا کہ عبارت مسبوق الذکر سے واضح ہوچکا ہے۔ بہ بین تفاوت ز کجاست تا بہ کجا اور تیسری اس سلسلہء عالیہ میں یہ خصوصیت ہے کہ حضرت پیرانِ پیر مجدد منور الف ثانی فرماتے ہیں مافضلیا نیم یعنی اس سلسلہ میں جو فیوضات اور عطیات اور برکات لانہایات وارد ہوتے ہیں محض محبت الٰہیہ اور خاص فضل سے وابستہ ہیں اس میں بے ریاضت اور بے محنت آناً فاناً کام بن جاتا ہے ، اوروں حضرات کے طلبائے جہد و ریاضت شاقہء مقصود پر نہیں پہنچ سکتے اور چوتھی اس میں یہ خصوصیت ہے کہ ہمارے شیخ الشیوخ حضرت محبوب الٰہی کا اسم مبارک فضل علی ہے اور حضور کا وجود مسعود میں مجسمہ فضل ہو گیا اور علی ، اللہ تبارک و تعالیٰ کا نام مبارک ہے۔ تو حاصل اسم مبارکہ یہ معنیٰ نکلا فضل اللہ کا تو گویا بایں معنیٰ اللہ کا فضل ہمارا پیر ہو گیا اور اللہ کا فضل ہمارا اور ہمارے لئے ہو گیا اور اللہ کا فضل ہمارے حصہ میں آ گیا۔

فی الحیات و بعد الممات الی الابد و الابدین الحمد للہ علیٰ ذالك حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیه کما یحب ربنا ان یحمد و ینبغی له

اس لئے ہمارے محبوب سیدی و مولائی قبلہء عالم ختم شریف کے لئے اپنے نام گرامی کے مطابق قرآن شریف

لَهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ

دیکھو اس آیت کریمہ میں لفظ "فضل اللہ" کا موجود ہے اور اس آیت شریف کا یوں ترجمہ ہے یہی اللہ کا فضل ہے جس کو اللہ چاہتا ہے اسی کو اپنا فضل عطا کرتا ہے۔ اور اللہ بڑا صاحب فضل کا ہے تو اللہ تعالیٰ و تقدس ذوالفضل ہو گیا اور فضل ہمارا پیر ہو گیا اور دستگیر ہو گیا۔

معدن علم و حیا فضل علی فضل علی * و مخزن انوار خدا فضل علی فضل علی

مشفقا اس سلسلہ میں فضل ہی فضل ہے۔جب فضل ہمارے لئے ہے تو ہم دنیا وآخرت کا کاہے کو غم کھائیں اور کاہے کو ہم مضطر رہیں اور اللہ تعالیٰ کا اسم نامی اللہ ذو الفضل العظیم ہے اور ہمارے پیر کا نام حضرت فضل علی ہے اور ہم دو فضلوں کے درمیان میں آگئے کسی نے کہا ہے اور کیا اچھا کیا ہے:

خدایا تو کریمی و رسولِ تو کریم ❋ صد شکر کہ ہستیم میانِ دو کریم

مخدوما! تبلیغ کا کام محض بوجہ اللہ اور حسبناً للہ دل لگا کے کرو اور مزدوری کی حق سبحانہ و تعالیٰ سے توقع رکھو۔ ذکر بہت کرو تا کہ توجہ الی اللہ ہو جاوے اور نفی اثبات تہلیل لسانی بہت کرو تا کہ ترک ماسوی اللہ ہو جائے توجہ کے وقت نفی وجود سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ تو خود مباش اصلاً کمال این ست و بس۔

مہربانا! بضرورت عید الاضحیٰ سے آگے چندیوم فقط ایک رات کے لئے یہاں تشریف لاؤ تو بہتر ہے۔ بندہ باقی احوال سے اس لئے ساکت ہے کہ اس کا اِلتوا ملاقات تک موقوف ہے۔ بالمشافہ عرض کیا جاوے گا اور بموقعہ عید حسب وعدہ آپ کا وہاں جانا ضروری ہے جمیع جماعت اہلِ ذکر آنجائے کو اسلام علیکم مطالع باد۔ حافظ محمد حیات صاحب کے خط کا جواب ابھی اس وقت لکھا جاتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ مولوی صاحب الٰہی بخش صاحب اور شاہ صاحب دونوں صاحبان شہداد پور کی طرف ضلع لاڑکانہ اور قلات روانہ ہوگئے ہیں۔ فضل اللہ تعالیٰ اوشامل باد دونوں صاحبوں نے چار خطوط ارسال کئے ہیں۔مرچاروں کا جواب ابھی لکھ کر ارسال کرتا ہوں انشاء اللہ تعالیٰ۔

احقر الناس لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ قدیم آستانہ عالیہ فضلیہ

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی و محترمی جناب ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ ربہ السلام علیکم رحمتہ اللہ وبرکاتہ ومغفرتہ ایک خط بخدمت مولوی اللہ بخش صاحب بمعرفت آپ کے گڈ بجی میں کل ارسال کیا گیا لیکن آج معلوم ہوا کہ آپ رانی پور تشریف لائے ہیں۔ عزیزا! بندہ دو دن سنہرڑی کے شہر جو قریب لاڑکانہ کے ہے، قیام پذیر ہوا اور ایک رات دن لاڑکانہ میں اور ایک دن شہداد کوٹ اور دو دن قبہ سعید خان اور ایک دن مولوی محمد سلیمان صاحب اور قریب چار پانچ سو کے بیعت ہوئے اور بہت زور شور سے جذبات ہوئے اور معاً مخالفین حملہ آور ہوتے رہے اور کئی دن رحمت پور اور کئی دن ڈہر کی اور کئی دن خانپور اور یہاں شورش سخت جذبہ کی مچی۔ چونکہ جماعت یہاں کی بالکل نئی بیعت شدہ تھی اور مخالفین کا بھی یہاں بڑا جم غفیر تھا۔ بہت نزاع برپا ہوا۔ لیکن بندہ تو فوراً گوٹ کر آگیا۔آپ پیر قریشی جانے اور وہ جانیں ہمارا بھلا کیا!

عزیزا! دنیا کے انقلاب موجب ترقی باطن کے ہیں اور دم اعلیٰ حسب استعداد طالب حضرت حق سبحانہ وتعالی ہر ایک پر آزمائش بھیجتا ہے جیسا کہ فرماتے ہیں:

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنفُسِ وَالثَّمَرَاتِ وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ (البقرۃ:155)

فرماتے ہیں دشمنوں کو تمہارے اوپر مسلط کرتا ہوں اور ہر پہلو اور نواح سے تمہارے اوپر حملہ آور ہوتے ہیں اور تم کو جان و مال کے ضایع ہونے کا سخت خطرہ عظیم اور بڑی دشواری در پیش آجاتی ہے یا کہ بالکل غریب اور تہی دست کردیتا ہوں اور یہ سب واردات آزمائش اور امتحان کے لئے بھیجے جاتے ہیں کہ دیکھیں بندہ میرے اوپر بھروسہ کرتا ہے یا کہ مذبذب اور مضطر ہو کر اِدھر اُدھر بھاگتا ہے۔

مشفقا! باطن با خدا اور ظاہر با خلق اس حضرات نقشبندیہ کا مرتبہ اور شان ہے۔ مکتوب شریف میں وارد ہے۔ الصوفی کائن و بائن یعنی صوفی ظاہر با خلق مشتغل اور باطناً خلق سے جدا اور مستثنیٰ ہے۔

عزیزا! استقامت کو دن بدن بڑھاؤ اور رفتہ رفتہ ترقی کرتے جاؤ۔ اب ثانیاً بخدمت مولوی اللہ بخش صاحب لکھا جاتا ہے جناب من اسلام علیکم در عالم رویا کشتن پدر معبر بہ ترک تعلقات معنویہ است وایں موجب ترقی باطن ست۔ اللّٰھم زد فزد۔

نوشتہ اند کہ پیر صاحب شریعت را در خواب بصورت نامشروع دیدن اضغاث احلام است۔

خلیل الرحمٰن امروز بخدمت خلیفہ صاحب مولوی نذیر احمد صاحب روانہ گردیدہ عزم دارد کہ باقی ماندہ کتابہا بخدمت مولانا مذکور اتمام خواہم نمود۔ حلقہ و مراقبہ از لوازمات ذکرانہ و کثرت ذکر مورث از یاد محبت و عشق الٰہیہ حسب استطاعت کوشاں باشند واز تبلیغ ہیچے دقیقہ فروگذار نخواہسند فرمود کہ الدال علی الخیر کفاعلہ ازیں بہرہ خواہند یافت واز فاذکرونی اذکرکم حظِ عظیم و قاعدہ عمیم خواہید برداشت۔ مشفقی وڈیرہ صاحب میاں فتح محمد و جمیع جماعت اہل الذکر آنجائے را اسلام علیکم مطالع باد۔ بروز جمعہ ۱۳۶۰ھ

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ فضلیہ

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی و گرامی و مشفقی میاں رحمت اللہ سلمہ اللہ تبارک و تعالیٰ

اسلام علیکم رحمتہ اللہ و برکاتہ و مغفرتہ

آپ کا ملاطفہ گرامی پہنچا۔ حقیقت سے آگاہی ہوئی۔ چونکہ وہ دو حالوں پر مشتمل تھا۔ محبت کے حالات بھی مفصل لکھے ہوئے تھے اور تکلیف کے حالات بھی اجمالاً لکھے ہوئے تھے۔ لہٰذا من وجہ خوشی حاصل ہوئی اور من وجہ ملال۔ عزیزا قبل ازین آپ کا کوئی لفافہ اور کارڈ اس عاجز کو نہیں ملا۔ یہ غلطی چٹھی رسان کی معلوم ہوتی ہے، واللہ اعلم بالصواب۔

عزیزا آپ نے لکھا ہے کہ محبت اور آپ کے راضی ہونے کا کوئی ڈھنگ بتائو۔ بس یہ ہی ڈھنگ ہے جو آپ کو معلوم ہے، اور حضرت مجدد منور الف ثانی قدس اللہ تعالی سرہ فرماتے ہیں: اول نیاز خستہ بعدہ خاطر شکستہ پس توجہ شیخ بقدرے نیاز میر ود۔ ہر چند کہ طالب محبت پیر میں راسخ تر پس توجہ بقر و انداز محبت طالب سود مند۔ اور بی محبت طالب کے لیے بی سود لھذا حضرت خواجہ خواجگان نقشبند بخاری قدس سرہ فرماتے ہیں "سایہ پیر بہ است از ذکر حق" جب تک طالب پیر کی محبت میں فنائیت حاصل نہ کرے آگے ترقی کا راستہ مسدود رہ جاتا ہے۔ اور حضرت خواجہ ما مجدد منور الف ثانی قدس سرہ فرماتے ہیں اقرب طریق بوصول اللّٰہ سبحانہ و تعالی محبت پیر است۔ ھینئا لارباب النعیم نعیمھا اور بندہ ھر دم ھر آں انشاء اللّٰہ تعالیٰ آپ پر نھایت راضی ہے۔ اور فقط آپ پر نہ بلکہ آپ کے جملہ اقوال اوہ افعال اوہ خصال پر راضی ہے۔ آپ کی گھر والوں پر اور آپ کے بھائی پر اور آپ کے متعلقین اور جملہ دوستوں پر اور آپ کے نشست و برخواست آپ کو جو دوست رکھتا ہے اس پر راضی اور آپ جس کو دوست رکھتے ہو اس پر راضی اور آپ کی تبلیغ پر راضی ہے۔ اور دعا کی جاتی ہے حضرت سبحانہ و تعالی اس خوشنودی اور رضا کو موجب ترقی باطن کا بناوے۔ وھو واسع المغفرۃ والرحمۃ و لیس ھذا من فضلہ و لطفہ بعید

عزیزا! جو آپ نے شورش کی بات لکھی ہے آپ اس کی بات فکر مت کرو۔ آپ کو اور اپنے اختیارات کو حضرت حق سبحانہ و تعالی کے سپرد کر دو۔ اور ھمیشہ اس کی ذات مقدس کی مرضیات کے جویاں رھو اور اللّٰہ والے قبل موت مرے ہوئے ہوتے ہیں۔ انھوں کو مرنے کا کوئی ڈر نہیں ہوتا۔ اس لئے حضرت محبوب کبریا علیہ و علی آلہ من الصلاۃ افضلھا فرماتے ہیں:

کن فی الدنیا کانك غریب او کعابر سبیل وعد نفسك من اهل القبور

یعنی دنیا میں ایسا رہ جیسا کہ مسافر یا کہ راہ رواں اور آپ کو مردہ اھل قبروں میں شمار کرے۔

اس لئے حضرت مظہر جان جاناں قدس سرہ فرماتے ہیں: " کوئی جو تجھ کو پکار کر بلاتا ہے تو میں ایسا سمجھتا ہوں جیسا کہ مجھ کو قبر کے اوپر کوئی پکار رہا ہے۔ سچ ہے فنائیت اس کو کہتے ہیں۔ کسی نے کیا کھا ہے: "تو مباش اصلا کمال ایں است وبس "اور طالب مولی کے لقا کو پسند رکھتے ہیں۔ جیسا کہ مقولہ ہے:

الموت جسر یوصل الحبیب الی الحبیب اور کسی نے کہا ہے:

آنکس کہ تراشناخت جاں راچہ کند، فرزند و عیال و خانمارا چہ کند،

دیوانہء کنی وہر دو جھانش بخشی ، دیوانہء تو ہر جہاں را چہ کند۔

عزیزا! حضرت مجدد منور الف ثانی قدس اللہ تعلی اسرارہ ایک عجیب بات لکھی ہے طالب مولی کو کیوں تکلیف دی جاتی ہے؟ اس کی وجہ یہ ہے قدرے طالب کی دل جو کسی طرف مائل ہو گئی پھر غیرت محبیت نے اس کو فوراً جلا دیا۔ اور ابتلاء آزمائش میں ان کو پھنسا دیا۔ اس لیے کہ اسکے تعلقات مختلفہ دل کے ٹوٹ جائیں اور خاص میری طرف متوجھ ہو جائیں۔ بحر حال حضرت رب العالمین وما انا بظلام للعبید فرماتے ہیں۔

عزیزا! آپ نے لکھا بمع اپنی بی بی کے آجاؤں گا۔ واضح ہو کہ بی بی کا یہاں لے آنا ضروریات میں سے نہیں ایک معمولی بات جس کا نفع سے نقصان کام زیادہ اندیشا ہو۔ بالکل اس خیال کو ترک کر دینا چاہیے۔ بلکہ ھمیشہ کے لیے یہ خیال ملتوی کر دینا چاہیے۔ اور بی بی صاحبہ کو وہیں گھر میں حلقہ و مراقبہ کی ترغیب دیتے رہو۔ عزیزا! آپ سفر نارے کی استفاء فرمایا ہے۔ اب آپ کے لیے یہ سب سے افضل اور بھتر ہے چھٹی کے دن محض خاصۃ للہ اور خاص طلب رضا مولی تعالی کے لئے تبلیغ کرو۔ اور اسی طرف آنے سے تبلیغ کرنا زیادہ مفید اور نافع۔

ہاں البتہ چھٹی کے پچھلے دو تین دن یا آخر میں یہاں آنا۔ تو یوں مشورہ نہایت اچھا ہے۔ عزیزا! کسی کی مردہ دل زندہ ہو جاوے یہ بڑی اعلی نعمت ہے۔ جہاں تک سانس رہے اس کو نہ چھوڑیں۔ فذکر ان نفعۃ الذکری نص قاطع ہے۔ عزیزا بندہ میعاد مجوز پر اس لئے نہیں آسکا جو خارش اور کھانسی کی مرض کا دورہ تھا۔ اور اب تک بھی ویسی ہی حالت ہے۔ عزیزا! بندہ سیاہ رو اور نھایت نالائق اور کمینہ ترین مخلوق میں سے ہے آگے بھی نیکیوں پر ہوشیار نہ تھا۔ حتی کہ جوانی لغو اور لعب میں تلف کر بیٹھا اور اب بڑھاپے اور کمزوری کی زور ہے۔ لھذا قلمی کہ آپ کو اب جوانی ہے جو جو نیکی کرو کر سکتے ہو اور سب نیکیوں سے یہ اعلی نیکی ہے جس کی بابت آپکو کر رہا ہوں۔ احوال باقی عند الملاقی۔ جمیع جماعت اھل ذکر آنجائے میاں محمد سومر واحب اور میاں محمد عبدالعزیز صاحب اور میاں میاں محمد عمر واحب کو السلام وعلیکم مطالع باد۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار سگ آستانہ عالیہ فضلیہ

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی و گرامی مشفقی جناب ماسٹر صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم رحمتہ اللہ وبرکاتہ
ملاحظہ گرامی کی حقیقت معلوم ہوئی۔ عزیزا! ہم جس کام کے لئے پیدا ہوئے ہیں وہ یہ ہے کہ گرفتاری مادونِ حق سبحانہ و تعالیٰ سے بالکل نجات حاصل ہوجاوے اور قید و رقت (غلامی) نفس سے محض مخلصی میسر ہوجاوے۔ نہ دنیا ہماری نہ ہم دنیا کے ہیں۔ یہاں تو ہر آن ہر آوان ہر طرف سے یہ ندا آرہی ہے الرحیل الرحیل چلو چلو مسافرو جاؤ جاؤ۔ وہ محبوب مکرم کبریا اس سرائے دنیا میں اس لئے ہمیں بھیجا کہ میری محبت حاصل کرو اور میرے سے امداد مانگو اور میرے سے اُنس پیدا کرو اور میرے سے دل کو لگاؤ۔ عزیزا! زہے نصیب اس کا جو اسی دام دنیا میں آپ کو بچالیا اور نہ دنیا ان کی بنی اور نہ وہ دنیا کا بنا۔ جہاں کا تھا وہاں ہی رہا دنیا کے مشاہدہ گلزار میں یار کے مشاہدہ کو نہ بھلایا اور اغیار کے آزار سے وعدہ دیدار نہ بھلایا۔ افسوس ہم جس کام کے لئے آئے تھے وہ کام پورا نہ کرسکے۔ ہم اسی مسافر خانہ میں حب وطن کو بھلا بیٹھے۔ شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔

مارا نہ موت جس کو کوئی بشر نہیں * سامان سو برس کا کل کی خبر نہیں

عزیزا! طلب محبت میں سرگرم ہوجاؤ اور دل میں غیر کی محبت سر موٗ گنجائش نہ کرسکے۔ لیکن اس منزل کو پہنچانے کا زینہ اول پیر کی محبت ہے۔ رزقنا اللہ سبحانہ وایاکم۔

آپ کے مکتوب شریف کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ آپ کے بھائی آپ کا یہاں کا آنا جائز نہیں رکھتے۔ عزیزا! اس میں کوئی حرج نہیں، آپ بڑی خوشی سے اور کشادگی دل سے منظور کرلو۔ بلاوقت انہوں سے جاکر معاہدہ کرلو کہ میں ہمیشہ اس بات پکارہوں گا اور اس طرف کا آنا جانا حسب منشا تمہارے بند کردونگا لیکن منت سماجت سے یہ دو باتیں ضرور منالو اور امید ہے کہ ضرور مان لیوینگے ایک تو یوں عرض کرو کہ جس وقت فقیر پنجابی استاد میرا اس ملک سندھ میں آوے میں کئی دن ان کے پاس رہ کر کچھ مسائل سمجھتار ہونگا اور دوسرا یہ کہ میں ایک دن کی دعوت بھی دیتار ہونگا اور اُمید ہے کہ آپ جس وقت اس طرف کا آنا موقوف کردوگے یہ دو باتیں آپ کی ضرور مان لینگے اور جو بڑے بھائی ہیں ان سے یہ معاہدہ کیا جاوے اور کرایا جاوے جب اس بات کا معاہدہ کراؤگے فوراً مطلع فرماؤ، بندہ کو انتظار رہے گا اور آپ اس بات کی مصلحت کو اپنی عقل اور فراست سے سمجھ سکتے ہو۔ زیادہ تشریح کی اتنی ضرورت نہیں ہے اور آپ اسی طرف کے آنے کے موقوف

ہونے کے سے رنجیدہ خاطر نہوویں کیونکہ مقصود کعبہ کی زیارت سے کعبہ والے کی رضامندی ہوتی ہے۔ جب کعبہ والے کی رضا اور خوشنودی گھر بیٹھے ہی حاصل ہو جاوے بلکہ ہزار حصہ زیارت والوں سے بھی اس کو زیادہ ملے جو گھر میں رہے اس کو جہاز کا چکر کھانا اور سمندر کا سفر کرنا کیا ضرور ہے۔

دل بدست آور کہ حج اکبر است * و از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر ست

دل کا مرتبہ تو کعبہ سے بھی زیادہ ہو گیا۔ عزیزا! یہ بندہ تو تمام جماعت اہل ذکر سے آپ کو زیادہ بلکہ دو چند حصہ زیادہ محبوب رکھتا ہے۔ یقین کر لو اور انشاء اللہ تعالیٰ اس میں جھوٹ ہرگز نہیں ہے اور نہ اس میں خوشامد ہے۔ لیکن مجبور ہونے کی وجہ سے آپ کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ تم اپنے بھائیوں کے خلاف ہرگز نہ کرو اور اس طرف کا آنا جانا قطعاً بند کر دو اور انہوں سے اس پر اطمینان کرالو۔ لیکن کسی طرح منت کر کے یہ دو باتیں مذکورہ انہوں سے منوالو اور اس عاجز کا بھی ماجرا سنادو کہ وہ حضرت غوث الزمن کا آپ کو سگ دروازہ کہلاتا ہے۔ اور کہتا کہ مجھ کو ان کے دروازے سے فائدہ ہوا اور ان کی دوستی سے نفع ہوا اور میں ان کے دوستوں کا دوست ہوں اور ان کے دشمنوں کا دشمن ہوں اور ایک گداگر فقیر ہوں پیروں کی جوتیوں کی بھی بیٹھنے کی لیاقت نہیں رکھتا۔ لہٰذا قلمی کہ جلد جا کر انہوں سے یہ معاہدہ کر و اور جواب سے فوراً مطالع فرماؤ جمیع جماعت آنجائے کو اسلام علیکم مطالع باد۔

لاشیء فقیر عبدالغفار فضلی

۲۹ محرم الحرام ۱۳۶۰ھ

**مکتوب:**

مشفقی عزیز القدر ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ اسلام علیکم

مشفقا! بندہ دعا اور توجہ سے آپ کے لئے ہرگز غفلت کو روا نہیں رکھتا اور تم جیسے دوستوں اور عزیزوں کی یاد۔ اس بندہ نے ایک خلیفہ مقرر کر رکھا ہے۔ اب یہ بات رہی ہی نہیں کہ کوئی یاد دلاوے تو یاد آوے بلکہ یوں تو ہے کہ آپ یاد کریں یا نہ کریں آپ کی تصویر محبت دل پر نقش بر سنگ کی طرح مہر زدہ ہو گئی ہے اور امید رکھتا ہوں بفضلہٖ و منہ تبارک و تعالیٰ جب کہ بندہ کی خاطر پُر تصور محبت کا نقشہ کھینچا ہوا ہے۔ ویسا ہی بطریق انعکاس آپ کے قلب میں بھی مقناطیسی کشش کا اثر ہو ویگا۔ بس عاشقوں کے لئے یہ بڑی نعمت ہے۔

من احب شیئاً اکثر ذکرہ۔ عزیزا! علانیہ اور مخفی تبلیغ کا کام جاری رکھنا چاہیے اور اہل ذکر کو بڑی محبت اور خلق اور پیار سے ترغیب دینے میں بڑی کوشش فرماویں اور کمال عاجزی اور انکساری سے اللہ تبارک و تعالیٰ کی جناب میں ملتجی ہو کر جماعت کو توجہ دیتے رہیں۔ اور ذکر کی کثرت اور اتباع شریعت کی سخت شدمد سے تحریص دیتے رہیں اور جو نئے لوگ ہیں ان کو خوش روئی سے اور جو پرانے ہیں ان کو خوش خوئی سے اور دل کو ہر وقت محبت حضرت حق سبحانہ تعالیٰ سے معمور رکھیں اور ہر آن و ہر آوان غیر کی محبت سے دور رکھیں اور اس کے انعامات میں مشکور رکھیں اور ان کے درد عشق میں مجروح رکھیں بلکہ بسمل کی طرح مذبوح رکھیں۔

**مکتوب:**

بخدمت گرامی ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ تبارک و تعالیٰ اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

آج بتاریخ ۱۱ گیارہ ماہ صفر روز جمعہ بندہ میاں غلام حسین کے پاس خانپور روانہ ہے۔ شاید دو دن کے بعد ڈہر کی بعدہ رانی پور یا رحمت پور انشاء اللہ تعالیٰ اطلاعاً مرقوم۔ اور آپ کا صہرا اس جہاں فانی سے انتقال کر کے دار البقا کی طرف روانہ ہوا ہے۔ بڑا افسوس ہوا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی رضا پر راضی رہنا چاہیے۔ اللہ پاک مرحوم کو جنت الفردوس عطا فرمائے گا اور آپ کو صبر جمیل کی طاقت عطا فرمائیگا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ یہ بندہ ان کی معذرت کے لئے آپ کے پاس آجاویگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

**مکتوب:**

بخدمت مکرمی و محترم جناب والا مولوی رحمت اللہ صاحب سلامت باشند اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

عزیزا! آپ اشتعال بدنیا اور حوارثات و عوارضات سے گھبراہٹ موجب تنزل اور سبب انطفاء نائرہ و شعلہ محبت ہے۔ اعاذنا اللہ تعالیٰ وایاکم عن ھٰذہ الابتلاءِ

عزیزا! غیرت الٰہی تعالیٰ شانہ یہ تقاضا کرتی ہے کہ غیر کی محبت ایک ذرہ بھر بھی قلب میں نہ رہے اور سالک با وفا کو تو جس وقت دل اس کی تھوڑی سی غیر کی طرف متوجہ ہوتی ہے فوراً گوشالی اور دھمکی دیجاتی ہے۔ اور پھریوں اس کے دل میں ندا دیتے ہیں۔ اب دیکھ لی تم نے غیر کی وفا اور مہر اور محبت۔ سبحان اللہ باطن میں ایک عجیب طرح کا معاملہ رکھا ہوا ہے اور سالک کو چاہیے کہ تمام عیش و عشرت و ملبوسات و ماکولات و مشروبات وزن و فرزند و عزت و شان و تجمل غرض یہ کہ جو دنیا کے ساز و سامان ہیں اور جو آخرت کے حور و غلمان ہیں سب سے مطلقاً فارغ اور خالی ہو جاوے اور شیخ الشیوخ پیران پیر فرماتے ہیں: "دنیا کو آخرت کے لئے چھوڑ دو۔" سبحان اللہ و تعالیٰ۔

عزیزا! کوشش کرو دل کے محل میں غیر کو گھسنے نہ دو۔ خبردار، خبردار اور جب دونوں جہاں سے جب نکلے اور ہاتھ نہ دھوؤ گے اور اچھی طرح خالی اور فارغ نہ بنو گے تب تک دور ہی تڑپتے رہو گے۔

تو خود مباش اصلاً کمال ایں است وبس ❊ رو در وگم شو وصال ایں است وبس

والسلام اولاً وآخراً عرس شریف پر بمعہ احباب تشریف لاویں۔ انشاء اللہ وتعالیٰ گیارہویں جمادالاول ختم ہوگا۔

**مکتوب:**

عزیزم مولوی رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ تقدس اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

آپ کا مکتوب شریف چونکہ اشتیاق اور محبت سے محرر تھا۔ اس کے مطالعہ سے فرحت بے اندازہ حاصل ہوئی۔ عزیزا محبت محرک ہے سلسلہ فیوضات کی اور محبت محرک ہے مادون حق تعالیٰ شانہ اور محبت موجب فائدہ و استفادہ کی ہے اور سوائے محبت کے دروازہ استفادہ کا مسدود رہ جاتا ہے اور محبت والا فیوضات پیر کو جذب کر لیتا ہے اور برکات کھینچ لیتا ہے۔ محبت کسی بختاور اور استقامت والے کے نصیب میں آتی ہے اور ہر ایک بوالہوس اس قسمت سے محروم اور متروک۔

عزیزا! جس طرح ہوسکے اور بہر انواع کہ ممکن باشد تبلیغ کو ہرگز نہ چھوڑو۔

عزیزا تبلیغ میں رضامندی کے مقابلہ میں افسر ناراض ہوجاویں تو کیا ہوا۔ حاجی صاحب سے بغیر کسی طمع اور حاجت کے دروازہ نقد سے خرید کرنا کوئی حرج نہیں ہے۔ بارہ برس کے لڑکے کی طلاق جائز ہے بشرطیکہ اس میں آثار بلوغت پائے جائیں اور آثار بلوغت تین ہیں: ۱۔ موئے زیر ناف ۲۔ بغل ۳۔ احتلام آٹھ برس کے لڑکے کے کیساتھ دس سال کی لڑکی کا نکاح ہوسکتا ہے خیرو کے متعلقین کے ساتھ برتاؤ کے متعلق یوں لکھا جاتا ہے

اگر مردی احسن الیٰ من اساء ہر چند ہوسکے دست بکار دل بیار

مبلغ پچاس روپیہ حاجی صاحباں کا ارسال شدہ لنگر میں وصول نہیں ہوا۔ لیکن سُنا ہے کہ ڈاکخانہ میں آگیا ہے۔ حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ اس کی مقبولیت کا شرف عطا فرمائے آمین۔ بخدمت حضرات حاجی خورد و کلاں پیر و جواں اندرون و بیرون۔ اسلام علیکم مطالع باد۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی۔

**مکتوب:**

اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ!

مکتوب آپ کا ۲۴ ربیع الآخر کا لکھا ہوا اب عشرہ آخر جماد الاول میں پہنچا۔ حقیقت سے آگاہی ہوئی۔

عزیزا! تبلیغ کے کام میں بجان و دل کوشاں رہو اور نہایت عجز و انکساری سے اور اخلاص سے حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ کی رضا کے جویاں رہو اور اعداء اسلام سے ہر گز نہ ڈرو لیکن مصلحت کاری کا خیال ملحوظ خاطر رہے۔ اور اس مقدس بے چوں باری و تعالیٰ کی قضا کسی طرح رد نہیں ہو سکتی۔ جیسا کہ لَارَآدّ لِقَضَائِہ وارد ہے اور فرماتے ہیں: أَيْنَمَا تَكُونُوا يُدْرِككُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنتُمْ فِي بُرُوجٍ مُّشَيَّدَةٍ (النساء:78) یعنی تم مضبوط برج اور سنگین قلعوں میں مرنے کے لحاظ سے چھپ کر بیٹھ جاؤ تاہم موت تم کو وہاں نہ چھوڑے گی۔

مشفقا! جان دینی آسان ہے لیکن ایمان دینا بڑا دشوار ہے۔ ایمان اور ایمان کے فروعات کو سخت قابو پکڑو۔ اور مؤمن کی یہی علامت ہے۔ وَلَا يَخَافُونَ لَوْمَةَ لَائِمٍ (المائدۃ:54)

اب یہ مسئلہ محقق ہے کہ جہاں کامیاب ہونے کا امکان نہ رہے اور ہر طرف سے جہاں حملہ آور ہو جانویں تو قرآن شریف میں صاف صاف وارد ہے ؛ وَإِذَا خَاطَبَهُمُ الْجَاهِلُونَ قَالُوا سَلَامًا یعنی جاہلوں کے مقابلہ میں سلام کرتے ہوئے چلے جاؤ۔ دیکھ لو جاہلوں کے ساتھ جھگڑنے اور بات چیت کرنے کی نہی وارد ہو گئی ہے اور دوسری جگہ فرماتے ہیں: وَإِذَا مَرُّوا بِاللَّغْوِ مَرُّوا كِرَامًا (الفرقان:72) یعنی جس مقام پر بیہودہ گوئی دیکھو یا سنو وہاں سے باحترام و اکرام گذرتے ہوئے چلے جاؤ اور حاصل یہ نکلا کہ بیہودہ گوئی اور لغو گویاں سے میل جول نہ رکھو اور انہوں کی صحبت سے پرہیز کرو اور نیز اور جگہ فرماتے ہیں: وَلَا تُلْقُوا بِأَيْدِيكُمْ إِلَى التَّهْلُكَةِ (البقرۃ:195) یعنی اپنے آپ کو ہلاکت میں مت ڈالو اور جہاں دیکھو کہ خطر جان کا ہے وہاں سے دور بھاگو۔ عزیزا! افضل بات یہ ہے کہ آپ یہاں سے انتقال کر کے دوسری جگہ جیسا کہ حاجن کا گوٹھ یا کوئی اور جگہ قیام اختیار کرو۔ اور آپ کو سنت حضرت رسول کریم علیہ وآلہ افضلہا و من التحیات اکملہا و من البرکات اتمہا اتباع کا ثواب جزیل مل جاویگا۔ اور دوسرا مشورہ جو زبانی آپ کو معروض کیا گیا تھا وہ بھی افضل ہے واللہ اعلم بالصواب اگر آپ کو فراغت مل جاوے تو ایک رات کے لئے یہاں آجاویں تو بہتر ہے۔ بقصد دفع شر اعداء اس دعا کو بعد ہر فریضہ نماز بہت دفعہ بلحاظ معنی پڑھتے رہا کرو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰهُمَّ اكْفِنَاهُ بِمَا شِئْتَ اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَجْعَلُكَ فِي نُحُورِهِمْ وَنَعُوذُ بِكَ مِنْ شُرُورِهِمْ [1]

**مکتوب:**

عزیزم والا قدر میاں رحمت اللہ خدا باد بر شما اسلام علیکم

آپ کا مکتوب اسٹیشن روہڑی پر ملا۔ عزیزا! اطمینان فرماؤ آپ کو ظاہراً باطناً انشاء اللہ ترقی ہو رہی ہے۔ اور ہووے گی۔ آج ۱۸ تاریخ ماہ ھٰذا اگڑن روانگی ہے۔ آپ کے معرفت جو دعوتیں ہیں وہ آپ کی صحابت اور صحت ہونے پر موقوف رکھی گئی ہیں۔ اس عاجز کا خانہ آپ کا خانہ ہے۔ محض بے تکلف رہو اور آپ کو اگر کوئی نقدی ضرورت پڑے تو بمعرفت مولوی خاوند بخش صاحب لنگر سے منگالیویں اور خرچ کریں۔ بخدمت عزیزم مولوی خاوند بخش و میاں رحمت اللہ اسلام علیکم از جانب ایں فقیر بعالم اندرون اطمینان دلاویں۔ میاں عبداللہ، میاں نصیر الدین، میاں اللہ ڈتہ کو اسلام علیکم۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار از روہڑی

از طرف لاشیء خلیل الرحمٰن بخدمت عالیہ اسلام علیکم مطالع باد

**مکتوب:**

بخدمت گرامی درجت ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ اسلام علیکم وعلیٰ من تبع الھدیٰ

آپ کے خط کا مطالعہ موجب ازدیاد خوشی کا ہوا۔ عزیزا! ماہ پہلا جمعہ جو آپ نے مقرر فرمایا ہے نہایت اچھا کام کیا ہے جتنا قدر دل میں اخلاص بڑھتا جاوے اتنا قدر پایہ قبولیت کو عمل پہنچتا جاتا ہے اور اتنا ہی اس عمل کا نتیجہ بخیر مرتب ہوتا ہے۔ اہل ذکر کو ترغیب و تحریص فرمایا کرو اور ذکر قلب کے فضائل کو واضح اور لائح کرو تا کہ دست استقامت حاصل ہو جاوے اور دل کو طمع اور خوشامد سے خالی کر کے محض بوجہ اللہ ذکر کی تعلیم کیا کرو اور حلقہ اور مراقبہ میں توجہ دینے کے وقت آپ کو درمیان سے نکال دیا کرو اور یوں سمجھو کہ حضرت صاحب قبلہ عالم قریشی صاحب توجہ دے رہے ہیں اور یہ فیوضات اور برکات انہوں کے ہیں اور اپنا ایک ذرہ بھی اس میں حرکت اور حصہ نہ سمجھو اور ہر ایک کیساتھ بردباری سے برتاؤ کرو یوں نہ ہو کہ کسی کی تھوڑے سے قصور سے رنج ہو جاؤ اور شکستگی اختیار کرو اور آپ کو خادمِ مخلوق سمجھو۔

---

[1] لَهٗ أَنَّ أَبَاهُ حَدَّثَهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا خَافَ قَوْمًا قَالَ اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَجْعَلُكَ فِي نُحُورِهِمْ وَنَعُوذُ بِكَ مِنْ شُرُورِهِمْ (رواہ ابوداؤد واحمد)

حدیث شریف میں : اَلْخَلْقُ عِیالُ اللّٰہِ کسی کے عیال کی کوئی اگر مذمت کرتا ہے تو ان کے لئے البتہ باعث سرفرازی کا ہوتا ہے اور عیالدار ان پر اپنی رضامندی اور خوشنودی ظاہر کرتا ہے۔آپ سے سب کو اچھا سمجھو اور آپ کو سب سے حقیر سمجھو جیسا کہ حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتا ہے۔

مرا پیر دانائے روشن شہاب، دو انمول فرمود بر روئے آب

یکے آنکہ بر خویش خود بیں مباش، دگر آنکہ بر غیر بد بیں مباش

جمیع جماعت اہل ذکر آنجائے کو اسلام علیکم مطالعہ باد دعوت کے متعلق کیا لکھوں کہ خلیفہ صاحب تا ہنوز اس عاجز کے پاس نہیں آئے واللہ اعلم بالصواب دل میں یوں خیال آتا ہے کہ اگر خلیفہ صاحب سفر کرنے سے پہلو تہی فرماتے ہیں تو بندہ بصحابت مولوی الٰہی بخش صاحب آپ کی طرف چلا آوے کیونکہ یہ سب نئی جماعت اور نئے آدمی ہیں۔ بس آپ کی جانب دعوتیں لیکر واپس آجاؤں اور باقی دعوتیں اللہ تبارک و تعالیٰ کو منظور ہے ویسا ہی ہو ویگا۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی سگ قدیم آستانہ فضلیہ

**مکتوب :**

الحمد للہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید العلیٰ وعلیٰ آلہ التقیٰ و اصحابۃ النقیٰ

بخدمت مخلص ماسٹر رحمت اللہ صاحب المسئول من اللہ تعالیٰ عافیتکم وسلامتکم

صحیفہ کراچی آپ کا پہنچا، مطالعہ سے خوشی حاصل ہوئی۔ عزیزا دعا کی جاتی ہے کہ آپ کی شادی موجب استقامت و محبت کی ازدیادی ہووے اور آپ کو اس کار خیر کی مبارکبادی ہووے۔ میاں جمال الدین فقیر کی فوتگی موجب ملال خاطر ہوئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ ان کی قبر کو روضۃ من ریاض الجنۃ بناوے اور اس عاجز کی طرف سے فقیر مرحوم کے اہلیہ و عیال کو دعائے استقامت واجر و تقویٰ و تحریص بر ذکر و مداومت بر نماز تبلیغ فرمانویں کہ :

لَّهٗ مَعَ الصَّابِرِیۡنَ

نص قطعی ہے اور گل محمد کے بارے میں دعا کی جاتی ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ ان کو نجات عاجلہ عطا فرماوے اور آپ یوں درخواست کریں اس عاجز کی طرف سے گل محمد اور ماسٹر صاحب اور فلاں فلاں عرصہ کثیر سے سلسلہء نقشبندیہ میں داخل ہیں۔ بشرطیکہ اس عاجز کے دستخط ضرور ہوویں۔ تبلیغ میں تکاسلی کو ناگوار سمجھو۔

نفی میں کوہ ہستی موہومہ کو بیخ بُن سے اکھیڑ ڈالو اور نیست و نابود کر دو تاکہ ذکر کے وقت لا یذکر اللہ الا اللہ کا پورا معنی محقق ہو جاوے۔ کسی نے کہا ہے:

نماز زاہداں تسبیح و سجود است ❋ نماز عاشقاں نفیء وجود است

جمیع جماعت اہل ذکر گوٹھ حاجن ورانی پور و گڈیجی وماچھیاں وبنی اسلام علیکم مطالع باد۔

والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدت مکرمی و محترمی ماسٹر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ الواہب اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

عزیزا! مراقبہ میں لذت حاصل ہونا یانہ ہونا مطلوب نہیں ہے۔ حضرت مجدد قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں "طالب ذوق و طالب شوق طالب خدا نیست" بس اس کا مطلب یہ ہے کہ بے سر و پا ہو کر در پر گر پڑنا اور ہمارے حضرت ادام اللہ تعالیٰ برکاتہ فرماتے تھے کہ کتے کی عادت ہوتی ہے کہ چپکے بیٹھ کر تاکتا ہی رہتا ہے اور انتظاری کشاں کشاں کے بعد کھانا تناول کرنے والا گردہ نان آپے ہی کمال رحمدلی سے بقدر لقمہ دو لقمہ توڑ دیتا ہے۔ مراقبہ اسی طرح ہونا چاہیے۔

۲۔البتہ مقرر شدہ وظائف پر مواظبت اور مداومت کرنا ضروری ہے۔

۳۔اور ادائے قرض کے بابت حتی المقدور کوشش لازمی ہے۔

۴۔داڑھی کٹے اور منڈے کے پیچھے نماز مکروہ تحریمہ اور واجب الاعادہ ہے۔

لیکن اس موقعہ پر بلحاظ خلاف و تفرقہ پڑ جانے کے نماز جمعہ پڑھتے رہا کریں۔ بشرطیکہ آخر ظہر ضرور پڑھیں اور امام کو بھی مسئلہ سے واقفیت رفتہ رفتہ کروا دیویں تو بہتر ہے۔

۵۔آخر ظہر کے میانہ قعدہ میں فقط التحیات پر اکتفا ہے اور رکعت تیسری میں ثناء و تعوذ نہیں ہے۔ جس فقیر نے ذکر پوچھا تھا اور جس کو شوق ہے پوچھنے کا دونوں کو سلام علیکم اور مشفقی میاں صاحبڈنہ کو اسلام علیکم کے تاکید ذکر و مراقبہ کی مطالعہ ہو۔ اور بی بی مستورہ کو ذکر کی طرف زیادہ رجوع دلانا اولیٰ ہے کیوں کہ بدوں قوت روحانی کے استعداد ظاہری عمل کی نہیں ہو سکتی اور ظاہری اعمال یکایک دار ومدار روحانی پر ہے اور قوت روحانی موقوف بذکر ہے۔ جماعت ماچھیانوالی کو منجانب اس کمترین کے اسلام علیکم اور آپ ان کی طرف جایا کریں اور وعظ اور تبلیغ کماینبغی کیا کرو۔ حافظ عبدالرحیم و میاں عبداللہ فقیر کو اسلام علیکم میاں شیر محمد کیسا تھ اس عاجز نے وعدہ کیا کہ ۲۱ جمادی الآخر کو اسٹیشن رانی پور پر اترونگا۔ لیکن بسبب سخت گرمی کے بعد خط لکھ دیا

کہ میں اس موقعہ پر آنے سے متعذر ہوں۔ اس بارے میں میاں غلام جعفر کا بھی شمولیت جلسہ کے بابت تاکیدی ایک خط آیا۔ لیکن بندہ موقعہ پر نہیں جاسکا۔

لاشیء اقل البضاعتہ محمد عبدالغفار سگ قدیم آستانہ فضلیہ

**مکتوب:**

مکرمی مولونا مولوی رحمت اللہ صاحب سلمکم اللہ تعالیٰ اسلام علیکم

عزیزا! صاحب ارشاد رحمۃ اللہ علیہ و تبلیغ دل کو غیر کی محبت سے بالکل خالی اور گرفتاری بمادون حق سبحانہ و تعالیٰ سے آزاد حتیٰ کہ ایک ذرہ بھر بھی غیر کی گنجائش نہ رہے اور ماسویٰ اللہ تعالیٰ کے حب اور تمنا بمقدار دانہ حرمل کے بھی دل میں نہ سما سکے اور دید قصور کی تیز و حدید ہو جاوے اور ہر آن و ہر آوان یہ خیال ہووے جو میرا کاتب یمین محض بیکار بیٹھا ہے اور کاتب شمال مصروف بکار۔ ہر وقت جناب حضرت باری تعالیٰ میں عجز وانکساری اور شکستگی اور یہ ہی اخص الخواص اللہ والوں کا مراقبہ ہے جو ہر وقت مشہور خاطر ہے اور تادم واپسیں یہی مرکوز خاطر رہے۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مخلصی مولوی رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ اسلام علیکم

اب بندہ کو بخار سے آرام ہے۔ الحمد للہ علیٰ ذالک حمداً کثیراً مبارکاً فیہ۔ آپ کے مکتوب کے مطالعہ سے نہایت خوشی حاصل ہوئی۔ عزیزا تبلیغ بہ دل و جان کرنے سے اور محض مخلصاً اللہ تبارک و تعالیٰ کے لئے کرنے سے بہت باطن میں طالب مولیٰ تعالیٰ کی ترقی ہونے لگ جاتی ہے۔ حتیٰ کہ انتہاتک پہنچ جاتی ہے اور حقیقت میں اہل اللہ کے نزدیک موجب ترقی باطن کا یہی تبلیغ ہے اس میں فنافی الشیخ، فنافی الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور فنافی اللہ تعالیٰ و تقدس حاصل ہوتی ہے۔ تادم زیست اس کام کو ہرگزنہ چھوڑو ہرگزنہ چھوڑو۔ اور جناب حاجی صاحبان جو مکان کے لئے مشورہ پوچھتے ہیں نہایت عمدہ مشورہ ہے بلکہ ہر ایک خلیفہ کو یونہی زیبا ہے کہ اپنے نامزد ایک ایک علیحدہ مکان تیار کرائیں اور آپ اور اپنی جماعت وہیں سکونت پذیر ہوویں۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مکرمی گرامی قدر مولوی رحمت اللہ صاحب اسلام علیکم

میاں لونگ فقیر احوال زبانی معروض خواہد کرد احوال او شنیدہ بخدمت حاجی صاحب سفارش خواہد فرمود وحسب شریعت مقدس اصلاح آں بیچارہ خواہند نمود۔ بخدمت جمیع جماعت حاجی صاحبان اسلام علیکم مطالع باد۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مولوی رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ الواہب اسلام علیکم

حامل عریضہ موصول الخدمت ہے۔آپ براہ نوازش اس کو کوئی ایسی مجرب دعا کی اجازت فرماؤ جو اس کے ورد کرنے سے قرضہ سے اور قرض خواہاں سے نجات حاصل ہو جاوے۔اور یہ دعا نیز ادائے قرضہ کے لئے مجرب ہے ہر روز بعد نماز صبح بلا ناغہ ایک سو دفعہ بقصد تسہیل قرضہ پڑھا کریں۔

اللهمَّ اكْفِنِي بحلالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَأَغْنِنِي بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ [1]

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بخدمت مولانا مولوی ماستر رحمت اللہ صاحب سلمہ اللہ الواہب اسلام علیکم وعلیٰ من اتبع الھُدیٰ۔

عزیزا! حاجی صاحبان نہایت سادہ دل اور مخلص اور صادق الارادت آدمی ہیں اور انہوں کا شخص معہود فی الذھن کیساتھ لین دین کا معاملہ رکھا ہوا ہے۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے از ملتمس کہ آپ کو جس وقت اسکول سے فراغت میسر ہووے تو فوراً بصاحبت ایک حاجی صاحب اس شخص ما فی الضمیر کے اس کے پہنچیں اور باحضاد باحضاد خود حساب لین دین سے بے باق کرا کے پھر واپس لوٹ جائیں۔ عزیزا جیسا کہ بکری کو گلہ سے الگ اور علیحدہ کر بگھیاڑ پھاڑ ڈالتا ہے اب ایسی حالت اس شخص کی ہو رہی ہے۔ عیاذ ناللہ تعالیٰ۔ عزیزا اس بات اقل کو اکثر تصور فرماویں اور اس بات کو ایک معمولی بات نہ سمجھیں۔ اس بگھیاڑ کا بہت خیال رکھیں اور جماعت میں سے کسی کو علیحدہ نہ ہونے دیں۔ بندہ کو اب قدرے آرام ہے دعا فرماؤ کہ حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ شفا

---

[1] ترمذی میں ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص یہ دعا پڑھے اس پر اگر کوہِ صبیر جتنا قرضہ بھی ھو تو اللہ تعالیٰ اتار دیگا۔ دعا یہ ہے:

اللهمَّ اكْفِنِي بحلالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَأَغْنِنِي بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ "

کاملہ عطافرماوے۔اور آپ نے رضامندی کے مستوجب کام کرائے وھو مجیب قریب اور بخدمت جمیع جماعت اہل الذکر بالعموم و بالخصوص ماستر ان صاحبان کو السلام علیکم مطالع باد لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی۔

**مکتوب:**

محترمی و مکرمی مولوی صاحب مولوی ماستر صاحب رحمت اللہ اسلام علیکم

وڈیرہ صاحب مشفقی میاں عطا محمد زمین کے انتقال کرانے میں تعجیل مت کریں پہلے مشورہ کیا جاویگا بعد میں دیکھا جائیگا اور آپ کیساتھ در پنہانی جو مشورہ کیا گیا تھا پہلے استخارہ کرو اگر جواب باصواب ملے اور دل کو اطمینان ہو جاوے تو پھر جاکر سلسلہ چلاؤ اور بادل کشادہ مفصل بات کرو اور اپنی طرف سے کہو بصورتیکہ خیر خواہ بن کر گویا مشورہ دے رہے ہیں اور وہ یوں نہ سمجھیں اور تصور کریں کہ مولوی صاحب خاص ہماری نیک خواہی اور ترغیب بطور دوستانہ دینے کو آئے ہیں اور یوں نہ خیال کریں کہ یہ خود فرستادہ ہیں اور پیغام رساں ہے اور تقریر کا ایسا پہلو اختیار کیا جاوے کہ سننے والا یوں سمجھے کہ اس کام میں ہماری عزت اور آبرو بڑھانا چاہتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب جواب سے جلد مطلع فرماویں اور کام تبلیغ میں ایسے سر گرم اور مشتغل رہو کہ کا المجرد عن الاشغال ماسویٰ اس کے مانع نہ بن سکیں اور موجب دیر اور دریغ کا نہ سمجھے جاویں۔ اور اپنے اس گرانمایہ حیاتی کو اس کام تبلیغ میں وقف کردو۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

بطرف مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب سلام باشند و علیٰ من اتبع الھدیٰ

دعا کی جاتی ہے حضرت حق سبحانہ و تعالیٰ آپ کو محبت میں دیوانہ بنائے۔ المعروض عید کے دن یہاں تشریف لے آؤ تو بہتر ہے۔ لیکن بشرط فراغت اور تشریف لے آنے کے وقت خلیفہ عبدالواحد کو بھی ساتھ لے آویں اور میاں سبحان بخش آسکے تو بہتر ہے۔ اور مولوی اللہ بخش اور شاہ صاحب اور مولوی نور محمد صاحب اور میاں غلام جعفر کو بھی بلایا گیا ہے اگر آسکے تو اسی موقع پر آجاویں گے ورنہ عید کے بعد ہی سہی۔ اگر آپ بخدمت حاجی صاحبان میاں دھنی بخش صاحب و میاں حاجی بانھا صاحب کی طرف جاؤ تو اس عاجز کی طرف سے جمیع جماعت خورد و کلاں اور سب اہل الذکر کو سلام مسنون معروض ہوویں۔ اور میاں جان محمد و میاں محمد رمضان کو نیز۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی۔

**مکتوب:**

مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب اسلام علیکم

عزیزا! ہر ایک کے ساتھ خلق اور مروت اور احسان کا پیشہ اختیار کرو اور جو بد خلقی کرے تم خلق سے پیش آؤ اور جو قطع کرے تو ان سے پیوند کرو اور جو دشنام اور گالیاں دیوے تم اس کو دعا کرو اور اہل ذکر کے ہیں تو زیادہ مستحق ہیں۔ اور علی الخصوص وہ آدمی جس کا آپ نے خط میں قصہ تحریر فرمایا۔ عزیزا اب مشورہ یہ ہے کہ آپ اس کے ساتھ بالضرور پیوند مواصلت اور ہم خصبت اور موانست کا لگادو۔ جب اس نے اپنی اصل التماس اور دلی آرزو کو ظاہر کر دیا پھر آپ کیوں دیری کرتے ہو اور کیوں توقف اور تعطل پیش کرتے ہو اور اسے بچانے کی خاطر کی تمنا پوری کیوں نہیں کرتے۔ بندہ کے خیال میں ایسے نیک آدمی کو ویسا غافل اور لایعنی کر کے چھوڑ نہ دینا چاہیے اور اس کی مرضی کے موجب کرنا چاہیے۔ اور آپ اگر ان کی خلاف ورزی کریں تو ممکن ہے شیطان ان کو بہکادیوے گا اور دشمنوں کے ہاتھ میں پھنس جاوے گا۔ پھر آپ کیا کرو گے۔ آپ یہاں کونسی تاریخ آؤ گے؟ اور قبل ازیں آپ کے خط کا جواب دیا گیا تھا۔ شاید آپ کو ملا ہے یا نہ اب ایک بات یاد آگئی ہے۔ بندہ وہ اچھا ہے کہ صاف اور ظاہر کہدیوے کہ میرا اس کیساتھ دل نہیں لگتا اور جی نہیں چاہتا اور دل لگی کی جگہ صاف کہدیوے کہ میرا تیرے ساتھ دل چاہتا ہے تو حدیث شریف میں ہے کہ ان کو پھر یوں جواب دینا چاہیے کہ جزاک اللہ عزوجل میرا بھی تیرے ساتھ دل چاہتا ہے۔

**مکتوب:**

مشفقی و مکرمی مولوی رحمت اللہ صاحب سلمکم اللہ تعالیٰ

اسلام علیکم عزیزا! چونکہ اصلی مقصود تبلیغ حق سبحانہ و تعالیٰ کی استرضاء ہے اور مخلوق کیساتھ خوش خلقی اور تواضع و انکساری محض خالصاً اللہ عزوجل کے لئے کرو اور من تواضع للہ رفعہ اللہ اور اپنی بی بی کو لے جایا کرو اس میں عورتوں کو زیادہ اُنس پیدا ہو ویگا اور بغیر اُنس کے تو کام بنتا ہی نہیں اور یہ تو کرات مرات تجربہ میں آچکا ہے کہ محبت کے مقابل دنیا میں اور کوئی چیز نہیں نہ ہزار محنت و ریاضت نہ ہزار وعظ و نصیحت فقط ایک محبت ہو تو بس اور کی کیا پرواہ اور اپنے ہمایوں کے ساتھ نہایت بردباری اور تحمل اور خوش خلقی اور خندہ پیشانی سے برتاؤ کرو اور ماچھیوں کے ساتھ ہی ویسے اخلاق حسنہ تبدیل نہ فرمانویں۔

خاک شو خاک تابروید گل۔ اور اللہ تبارک و تعالیٰ کی رضا کے جویاں رہو اور ان کی بے نیازی سے ہمیشہ ترسان ولرزاں۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مکرمی و محترمی و گرامی قدر مولانا مولوی رحمت اللہ اسلام علیکم و علیٰ من اتبع الھُدیٰ
مکتوب شریف کے مطالع سے بہت بہجت اور مسرت حاصل ہوئی اور دوستوں کے داستان پڑھنے سے واقعی نصف ملاقات ہوجاتی ہے۔ عزیزا! یہ معلوم آدمی نہایت نیک بلکہ اس جماعت میں سے برگزیدہ اور مخلص ہے اور اس کیساتھ رغبت اور شفقت کرنی واجبات سے ہے اور اس کا معاملہ ایک قابل عبرت دیکھ لو جو پرانے آدمی ہیں وہ سب کے سب سست ہوجاویں اور یہ نیا آدمی اور اجنبی ہو کہ چست ہے۔

1۔ اور بندہ کا چونکہ پہلے ہی پہلے صریح انکار کردیا تو آئندہ ہمیشہ اس کے آگے بندہ کا کوئی مذکور نہ چلایا جاوے اور ان کی خاطر کو رنج اور شکستہ نہ کیا جاوے اور بندہ دراصل تمام مخلوق اور خلق اللہ تعالیٰ شانہ کا خاک پا ہے اور علی الخصوص اہل ذکر کا تو محض نیاز مند اور دعاگو ہے اور آپ کو گبر اور ترسا سے بھی بدتر سمجھتا ہوں اور اس کے انکار کرنے سے کوئی نقص عائد نہیں ہوا۔ اور دعا کی جاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ و تقدس اپنی محبت میں مستغرق کرے اور استقامت عطا فرماوے۔

2۔ اب آپ کو ایک مشورہ دیا جاتا ہے اگر پسند آوے تو بہتر ورنہ آپ کی مرضی یہ آدمی معلوم چونکہ اس عاجز کے خیال میں بڑا نیک اور مخلص ہے تو اس کیساتھ آپ ہی صلہ کرو اور اپنی ذیل عطوفت میں داخل کردو اور آپ کی موافقت اور مجالست اور محبت اور مرافقت میں آگیا تو امید ہے کہ اس میں بھی دو چند حصہ نیک اور مخلص ہوجاوے گا۔ اور آپ کو گل سے تشبیہ دینا یہ انکی کمال اور کمال محبت کی علامت ہے۔

الحمد للہ عزیزا! سمجھ لو بے محبت کوئی کام ہی نہیں بنتا اور محبت اس وقت بڑی گرانمایہ قیمت چیز ہے۔

3۔ اور آپ کو یہ مشورہ اگر قبول خاطر نہیں ہے تو اس کے ساتھ سابقہ حالت سے بھی دو چند حصہ زیادہ محبت اور شفقت مبذول فرماؤ۔ اور خفیہ جلیہ مہربانی سے ہر ہمیشہ حاضر اور غائبانہ کوئی دقیقہ فروگذار نہ فرماویں اور محض اللہ فی اللہ محبت رکھنے والا عند اللہ تعالیٰ ثواب عظیم کا مستحق ہوتا ہے۔ حدیث شریف پیارے نبی کریم علیہ و علیٰ آلہ افضل الصلوات و اکمل التحیات حضور علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو فرمایا کہ اگر ایک آدمی تیرے سبب سے نیک ہوجاوے تو اسی طرح سمجھو کہ مشرق سے لاکر مغرب تک جو نیکیاں ہیں سب سے یہ نیکی برتر ہووے گی اور ہمیشہ اس حدیث شریف کا مضمون یاد رکھو۔ لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

مکتوب:

مشفقی و محترم عزیز القدر مولوی رحمت اللہ صاحب سلمکم اللہ تعالیٰ اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

عزیزا! معلوم آدمی کو جو آپ اس عاجز کے لئے مستعد اور متوجہ اور راغب ہونے میں کوشش اور سعی بلیغ فرمارہے ہیں اور باوجودیکہ ان کی عدم رضا بھی آپ کو اچھی طرح منکشف ہوچکی ہوگی اور پھر بھی آپ اس کا مطالبہ نہیں چھوڑتے لہٰذا عارض کہ معاملہ برعکس ہوگیا ہے۔اب آپ اپنے لئے اس کو بلاؤ اور وہ بلادریغ قبول اور منظور کرلیویں گے اور جو کام مشکل اور دشوار نظر آئے اس کو ترک کردینا افضل ہے اور جس میں سہولت نظر آئے اسکو اختیار کرلینا چاہیے اور یہ معلوم ہے کہ وہ آدمی آپ کو لیوے گا اور خوش ہو جاوے گا اور سچی بات یہ ہے کہ جو آپ کو پیارا مانگے گا، وہ اس عاجز کو بھی پیارا لگتا ہے اور جو آپ کو برا مانے گا، یہ عاجز قیامت تک اس کا دوست نہیں ہے اور جو آپ کا دوست ہے وہ میرا دوست ہے جو آپ کا دشمن ہے وہ میرا دشمن ہے۔ چنانچہ شاعر نے کہا ہے:

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جاں شدی
پس کس نگوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

عزیزا! سرائے دنیا کو نظر میں ایسا رکھو جیسا کہ مسافروں کی سرائے اور آپ کو یہاں کا رہنے والا نہ سمجھو جیسا کہ راہ رواں مسافر تھک کر بیٹھ جاتا ہے کوئی پیار کرتا ہے تو یہ بھی پیار کرتا ہے اور کوئی گالیاں دیتا ہے یا دشمنی کرتا ہے تو یہ تحمل اور صبر کرتا ہے۔ چلو جی ہم تو کل جائیں گے پھر ہم مقابلہ کاہے کو کروں۔ اور لطائف کا ذکر بہت کرو اگر آپ عشق الٰہی چاہتے ہو تو ذکر کی کثرت کرو۔

ذکر کن ذکر کن تاں تراجان است ※ پاکئی دل زذکر رحمان است

حتیٰ کہ ذکر کرتے کرتے جان نکلے۔ تبلیغ میں پہلے نیت کو خالص کرو پھر بے طمعی پیدا کرو پھر خلق اور پیار اور پیر کو قبلہء دل تصور کرو۔ قبل ازیں دو عریضہ بمعرفت ڈاک ارسال کئے ہیں شاید پہنچے ہونگے۔ واللہ اعلم بخدمت عزیزم میاں عطا محمد کو اسلام علیکم و جمیع جماعت اہل ذکر آنجائے۔

لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی۔

**مکتوب:**

مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب سلمکم اللہ تعالیٰ اسلام علیکم

پہلے اس آدمی معلوم کو آکیلا نصیحت کی جاوے کہ اس حرکت ناشائستہ سے باز آجاوے۔ اگرہاں کہے تو بہتر ورنہ مراقبہ میں ان کو بٹھلانا ترک کردو اور ہرگز ہرگز اس کو حلقہ میں شامل نہ کیا جاوے۔ اور آپ تو یوں سمجھے ہونگے کہ اس کو محبت ہے اور دراصل یہ محبت نہیں ہے اور محبت ہوتی تو آپ کا کہنا ضرور مان لیتا اور ایک ذرہ بھی انکار نہ کرسکتا بلکہ مجال ہی نہ رہتی کہ انکار کرسکے اور باالراس والعین آپ کا فرمان قبول کرلیتا۔ نہیں نہیں یہ محبت نہیں یہ ذکر اور توجہ کی تاثیر ہے اور یہ اصلی نہیں ہے عارضی ہے اور عارضی ناپئدار ہوتی ہے اور اگریہی عارضی محبت مرید کے لئے مفید اور ضروری ہے کیونکہ یہی عارضی بڑھتی بڑھتی پھر اصلی اور سچی بن جاتی ہے لیکن اسی فائدہ کے مقابلہ میں ضرر اور نقصان کا احساس اور ڈر لگتا ہے۔ اور دیکھ لو اور ذرا سوچ لو، دل میں کہ جس وقت یہ آپ کو پکڑے گا اور آپ کیساتھ لوٹ پوٹ ہوویگا تو دوسروں کو دیکھتے ہی دل میں ضرور خطرات پیدا ہونگے اور اسی حرکت کی سرزد ہو جانے سے شیطان کو بڑا عمدہ اور آسان موقعہ مل جاوے گا اور بس تھوڑے عرصہ میں جماعت کو بہکا کر بے اعتقاد کردیوے گا۔ اور وہ عورتیں جو حلقہ کے اندر یہ کارروائی اور حرکت اپنی آنکھوں سے دیکھ رہی ہیں گھر جاکر اپنے مردوں کو باالتفصیل سناویں گی اور پہلے آپ اور پھر رفتہ رفتہ مردوں کو بھی بے اعتبار اور بے اعتقاد بنالیویں گی۔ اعوذ باللہ من شرور انفسنا و من سیئات اعمالنا اور بعد میں معتقد ہونے کی عورت میں یہ حلقہ عورتوں کا از خود بند ہو جانے کا امکان رکھا ہے اور جس حلقہ میں وہ آدمی موجود ہو وہاں حلقہ میں جانا چھوڑدو اور اسے یوں کہو کہ گھڑا جس وقت پُر ہو جاتا ہے تو اور پانی ہرگز نہیں سماسکتا اور ناممکن ہے کہ اور پانی اس میں ڈال سکیں اور اسی طرح ہماری قلب جب محبت پیر سے پُر ہوگئی تو تیری محبت کی جگہ میں کہاں سے ڈھونڈھوں اور تیری محبت کی جگہ کہاں سے لاؤں۔ تم آوارہ ہو مغز خراشی مت کرو۔ اور دل ایک ہے۔ ہم نے ایک جگہ اس کا سودا کردیا ہے۔ ہاں اگر تم ہمارے سچے عاشق اور دلدادہ ہو تو ہمارا کہا مان لو اور میرے کہنے پر عمل کرنے کو تیار ہو جاؤ۔ جس طرح میں کہوں کرتے جاؤ۔

اے دوست اگر جان بطلبی جان بتو بخشم
از جاں چہ عزیز است بگو آں بتو بخشم

عزیزا! یادرکھو یہ شیطانی ایدام ہے وہ تم کو اس میں پھسلانا چاہتا ہے اور تم کو شکار کرنا چاہتا ہے۔ الحذر الحذر ڈرو ڈرو اس سے دور بھاگو اس سے اور شیطان اعلان دیدیوے گا کہ دیکھو یہ حلقہ میں عورتوں کو لگاتے ہیں اور

لڑتے بھڑتے ہیں اور بیگانہ عورتوں کو پردہ سے باہر نکال لیتے ہیں اور اٹکل سے اللہ اللہ بھی کرتے ہیں اور اپنے آپ کو عابد زاہد بھی کہلاتے ہیں لیکن وہ بے تمیز اس نعمت کو کہاں پہچان سکیں کہ یہی شعلہء محبت عارضی کا رفتہ رفتہ بصورت اصل کے ہو جاتا ہے اور پھر حضرت منصور کی طرح نعرہء انا الحق مارتے ہوئے وار پر چڑھنے کو تیار ہو جاتے ہیں۔

عاشقانرا مذہب و ملت جدا است * عشق اضطرلاب اسرار خدا است

یہ خط بخار کی حالت میں لکھا گیا ہے۔اور افراط و تفریط سے مجھے معاف فرماویں اور بہت خطوط تھے انہوں کا جواب حاجی خیر محمد صاحب کے ذمے لگائے گئے اور آپ کا خط اس لاچاری حالت میں لکھا گیا۔

چوں دل با دلبرے آرام گیرد * بوصل دیگرے کئے کام دارد

المسئول من اللہ تعالیٰ مافیتکم """لاشیء فقیر محمد عبدالغفار فضلی

**مکتوب:**

مکرمی عزیزی محترمی مولوی رحمت اللہ سلمک اللہ تعالیٰ تبارک اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ ومغفرتہ مشفقا اہل اللہ تلذذات و تنعیمات و تلوینات دنیا پر فریفتہ اور شیدا نہیں ہوتے اور ننھے بچوں کی طرح میٹھے اور چرب و شیریں ماکولات و مشروبات پر دل کو نہیں لگاتے اور عورتوں کی طرح سرخ و زرد و وسمہ کرشمہ میں مصروف نہیں ہوتے۔ یہ لوگ اللہ والے دل ایک اللہ والے کو دے دیتے ہیں اور غیر کی گرفتاری سے بالکل آزاد اور صفاہر وقت اور ہر آن ایک پر دید اور ایک پر شیدا اور ایک کا تصور اور ایک کا تفکر اور ایک پیر اور ایک اللہ تعالیٰ شانہ کی تابعداری میں مصروف رہتے ہیں اور دنیا کو مسافر خانہ تصور کرتے ہیں بلکہ جیل خانہ اور مدام لقاء ذات تقدس و تعالیٰ کے مشتاق اور شائق رہتے ہیں۔

عزیزا تبلیغ پر اس سے بھی زیادہ کوشش اور سعی بلیغ کی جاوے اور محض خلوص نیت واسترضاء حضرت حق جل شانہ کے اور باطنی بالکل ترک ماسوائے اللہ ہو جائے اور گرفتاری اور محبت اور التفات مادون حق تعالیٰ شانہ کی صفا استبرا اور دل میں اغیار کی محبت کا قلع قمع ہو جائے اور بغیر دوست کے اور فرمان دوست کے غیر کی التماس ہی نہ رہے اور پہلے اپنے دل میں رنگ محبت کا پیدا کرو پھر دوسروں کو اسی رنگ میں رنگین کر لو۔

عزیزا! اب مائی دائی کی اب ضرورت نہیں ہے۔ الحمد للہ بیماری کی شفا رونما اور خیر ہے۔ عزیزا! سیم جو کہ سندہ میں جوتیوں پر بھرا جاتا ہے ایک چار روپیہ کا خرید کر کے بوقت تشریف آوری ساتھ لے آنویں۔ لیکن

